## بَابُ ثُبُوتِ الْقِصَاصِ فِي الْقَتْلِ بِالْحَجَرِ وَغَيْرِهِ مِنَ الْمُحَدَّدَاتِ وَالْمُثَقَّلَاتِ وَقَتْلِ الرَّجُلِ بِالْمَرْأَةِ.

## باب: پتھر وغیرہ بھاری چیز سے قتل کرنے میں قصاص لازم ہوگا اسی طرح مرد کو عورت کے بدلے قتل کریں گے۔

(٤٣٦١) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ اَنَّ يَهُوْدِيًّا قَتَلَ جَارِيَةً عَلَى اَوْضَاحٍ لَهَا فَقَتَلَهَا بِحَجَرٍ قَالَ: فَجِيءَ بِهَا إِلَى النَّبِيِّ ﷺ وَبِهَا رَمَقٌ فَقَالَ لَهَا: ((اَقَتَلَكِ فُلَانٌ؟)) فَاَشَارَتْ بِرَاْسِهَا اَنْ لَا ثُمَّ قَالَ لَهَا الثَّانِيَةَ فَاَشَارَتْ بِرَاْسِهَا اَنْ لَا ثُمَّ سَاَلَهَا الثَّالِثَةَ فَقَالَتْ: نَعَمْ وَاَشَارَتْ بِرَاْسِهَا فَقَتَلَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بَيْنَ حَجَرَيْنِ. [بخاري: ٥٢٩٥، ٦٨٧٧، ٦٨٧٩؛ ابوداود: ٤٥٢٩؛ نسائي: ٤٧٩٣؛ ابن ماجه: ٢٦٦٦]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک یہودی نے ایک لڑکی کو مارا، چند چاندی کے ٹکڑوں کے لیے تو پتھر سے اس کو مارا۔ وہ لائی گئی رسول اللہ ﷺ کے پاس، اس میں کچھ جان باقی تھی، آپ ﷺ نے اس سے پوچھا: ”تجھ کو فلان نے مارا ہے؟“ اس نے اشارہ کیا سر سے نہیں۔ پھر فرمایا: ”فلانے نے مارا ہے؟“ اس نے اشارہ کیا سر سے نہیں پھر تیسری بار پوچھا تو اس نے کہا: ہاں اور اشارہ کیا اپنے سر سے (آپ ﷺ نے اس یہودی کو بلوایا، اس نے اقرار کیا) تب آپ ﷺ نے اس کو قتل کیا، دو پتھروں سے کچل کر۔

O O O O

(٤٣٦٢) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهُ وَفِي حَدِيْثِ ابْنِ اِدْرِيْسَ فَرَضَخَ رَاْسَهُ بَيْنَ حَجَرَيْنِ. [راجع: ٤٣٦١]

وہی ہے جو اوپر گزرا۔ اس میں یہ ہے کہ آپ ﷺ نے اس کا سر کچلا دو پتھروں کے بیچ میں۔

O O O O

(٤٣٦٣) عَنْ اَنَسٍ ﷺ اَنَّ رَجُلًا مِنَ الْيَهُوْدِ قَتَلَ جَارِيَةً مِنَ الْاَنْصَارِ عَلَى حُلِيٍّ لَهَا ثُمَّ اَلْقَاهَا فِي الْقَلِيْبِ وَرَضَخَ رَاْسَهَا بِالْحِجَارَةِ فَاُخِذَ فَاُتِيَ بِهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَاَمَرَ بِهِ اَنْ يُرْجَمَ حَتّٰى يَمُوْتَ فَرُجِمَ حَتّٰى مَاتَ. [ابوداود: ٤٥٢٨؛ نسائي: ٤٠٥٥، ٤٠٥٦]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک یہودی نے انصار کی ایک لڑکی کو قتل کیا، کچھ زیور کے لیے جو پہنے تھی پھر اس کو کنوئیں میں ڈال دیا۔ اور اس کا سر پتھر سے کچل دیا، بعد اس کے وہ پکڑا گیا۔ اور رسول اللہ ﷺ کے پاس لایا گیا۔ آپ ﷺ نے حکم کیا اس کو پتھر مارنے کا مرنے تک وہ پتھروں سے مارا گیا یہاں تک کہ مر گیا۔

O O O O

(٤٣٦٤) عَنْ اَيُّوْبَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ. [راجع: ٤٣٦٣]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

O O O O

(٤٣٦٥) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ اَنَّ جَارِيَةً وُجِدَ رَاْسُهَا قَدْ رُضَّ بَيْنَ حَجَرَيْنِ فَسَاَلُوْهَا مَنْ صَنَعَ هٰذَا بِكِ فُلَانٌ فُلَانٌ حَتّٰى ذَكَرُوا الْيَهُوْدِيَّ فَاَوْمَتْ بِرَاْسِهَا فَاُخِذَ الْيَهُوْدِيُّ

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک لونڈی کا سر کچلا ہوا ملا، دو پتھروں میں۔ اس سے پوچھا: کس نے تجھے کچلا۔ فلاں نے؟ یا فلاں نے؟ یہاں تک کہ ایک یہودی کا نام لیا۔ اس نے اشارہ کیا اپنے سر سے۔ وہ یہودی پکڑا گیا۔ اس نے اقرار کیا تب رسول اللہ ﷺ نے حکم

فَاَقَرَّ فَاَمَرَ بِهٖ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ يُّرَضَّ رَاْسُهٗ بِالْحِجَارَةِ. [بخاری: ٢٤١٣، ٢٧٤٦، ٦٨٧٦، ٦٨٨٤؛ ابوداود: ٤٥٢٧؛ ترمذی: ٤٧٥٦؛ ابن ماجه: ٢٦٦٥]

دیا اس کا سر کچلنے کے لیے پتھر سے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ امام نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے کئی فائدے نکلے ایک تو یہ کہ مرد عورت کے بدلے قتل کیا جائے گا۔ اور اس پر اجماع ہے۔ دوسری یہ کہ عمداً جو قتل کرے اس کو اسی طرح ماریں گے جس طرح اس نے مارا ہے اگر تلوار سے مارا ہے تو تلوار سے ماریں گے۔ اور جو لکڑی یا پتھر سے مارا ہے تو لکڑی یا پتھر سے ماریں گے۔ اس میں امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کا اختلاف ہے وہ کہتے ہیں کہ قصاص صرف تلوار سے لیا جائے گا۔ تیسری یہ کہ بھاری چیز سے مارنا بھی قتل عمد ہے جیسے پتھر یا موٹی لکڑی سے اور اس میں قصاص ہے شافعی اور احمد اور مالک اور جمہور علماء رحمہم اللہ کا یہی قول ہے۔ اور امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک قصاص اسی صورت میں ہے جب دھار دار چیز سے مارے لوہا ہو یا پتھر یا لکڑی یا اس آلہ سے جو قتل کے لیے بنا ہے جیسے گوپھن وغیرہ یا انگار میں ڈالنے سے اور اگر اس آلہ سے قتل کرے جو قتل کے لیے نہیں بنا ہے جیسے چھوٹی لکڑی یا کوڑا یا طمانچہ یا غلیل وغیرہ سے لیکن عمداً مارے تو وہ بھی قتل عمد ہے اور مالک رحمہ اللہ اور لیث رحمہ اللہ کے نزدیک اس میں قصاص واجب ہوگا۔ اور شافعی اور ابو حنیفہ اور اوزاعی اور ثوری اور احمد اور اسحاق اور ابو ثور رحمہم اللہ کے نزدیک اس میں قصاص نہ ہوگا۔ چوتھی یہ کہ مسلمان کو جو مارے اس پر قصاص ہے۔ پانچویں یہ کہ مجروح کا بیان سننا اور اس سے پوچھنا تاکہ قتل کا پتہ معلوم ہو اور اس کی گرفتاری کی جائے پھر اگر وہ اقرار کرے تو قتل ثابت ہو گیا۔ اور جو انکار کرے تو اس کو قسم کھانا چاہیے اگر قسم کھالے تو بری ہو جائے گا۔ اور صرف مجروح کے کہنے سے اس پر خون ثابت نہ ہوگا۔ یہی اکثر علما کا قول ہے اور مالک رحمہ اللہ کے نزدیک ثابت ہو جائے گا اس حدیث کی دلیل سے اور یہ دلیل صحیح نہیں ہے کیونکہ اسی حدیث میں دوسری روایت میں ہے کہ اس یہودی نے اقرار کیا تھا۔ (انتھی ما قال النووی رحمہ اللہ)

## بَابُ الصَّائِلِ عَلٰی نَفْسِ الْاِنْسَانِ اَوْ عُضْوِهٖ اِذَا دَفَعَهُ الْمَصُوْلُ عَلَيْهِ فَاَتْلَفَ نَفْسَهٗ اَوْ عُضْوَهٗ لَا ضَمَانَ عَلَيْهِ.

## باب: جب کوئی دوسرے کی جان یا عضو پر حملہ کرے اور وہ اس کو دفع کرے اور دفع کرنے میں حملہ کرنے والے کی جان یا عضو کو نقصان پہنچے تو اس پر کچھ تاوان نہ ہوگا (یعنی حفاظت خود اختیاری جرم نہیں ہے)۔

(٤٣٦٦) عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ ﷺ قَالَ: قَاتَلَ يَعْلَى بْنُ مُنْيَةَ اَوِ ابْنُ اُمَيَّةَ رَجُلًا فَعَضَّ اَحَدُهُمَا صَاحِبَهٗ فَانْتَزَعَ يَدَهٗ مِنْ فَمِهٖ فَنَزَعَ ثَنِيَّتَهٗ وَقَالَ ابْنُ الْمُثَنّٰى ثَنِيَّتَيْهِ فَاخْتَصَمَا اِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ: ((اَيَعَضُّ اَحَدُكُمْ كَمَا يَعَضُّ الْفَحْلُ؟ لَا دِيَةَ لَهٗ)). [بخاری: ٦٨٩٢؛ ترمذی: ١٤١٦؛ نسائی: ٤٧٧٣، ٤٧٧٤؛ ابن ماجه: ٢٦٥٧]

عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے یعلیٰ بن منیہ یا یعلیٰ بن امیہ ایک شخص سے لڑے، پھر ایک نے دوسرے کے ہاتھ کو دانت سے دبایا۔ اس نے اپنا ہاتھ کھینچا اس کے منہ سے، اس کے دانت نکل پڑے، پھر دونوں لڑتے جھگڑتے رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تم اس طرح کاٹتے ہو جیسے اونٹ کاٹتا ہے۔ دیت نہیں ملے گی۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ جس کے دانت نکل پڑے وہ یعلیٰ تھا یا اس کا نوکر، بہر حال اس نے دیت مانگی تو رسول اللہ ﷺ نے دیت نہیں دلائی کیونکہ دوسرے شخص نے اپنا ہاتھ بچایا اور ہاتھ بچانے کا حق از روئے حفاظت خود اختیاری اس کو حاصل تھا، پھر اس حق کے حاصل ہونے پر دوسرے کے نقصان کا تاوان لازم نہ آئے گا۔

(٤٣٦٧) عَنْ يَعْلَى عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ.
[بخاری: ٢٢٦٥، ٢٩٧٣، ٤٤١٧، ٦٨٩٣؛ ابو داود: ٤٥٨٤؛ نسائی: ٤٧٨٠، ٤٧٨١]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٣٦٨) عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ رضي الله عنه اَنَّ رَجُلًا عَضَّ ذِرَاعَ رَجُلٍ فَجَذَبَهُ فَسَقَطَتْ ثَنِيَّتُهُ فَرُفِعَ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَاَبْطَلَهُ وَقَالَ: ((اَرَدْتَّ اَنْ تَاْكُلَ لَحْمَهُ؟)). [راجع: ٤٣٦٦]

عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک شخص نے دوسرے کا ہاتھ کاٹا اس نے ہاتھ گھسیٹا، دوسرے کے دانت نکل پڑے پھر یہ مقدمہ جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس گیا۔ آپ ﷺ نے اس کو لغو کر دیا اور فرمایا: ''تو چاہتا تھا کہ اس کا گوشت کھا لے۔''

(٤٣٦٩) عَنْ صَفْوَانَ بْنِ يَعْلَى اَنَّ اَجِيْرًا لِيَعْلَى ابْنِ مُنْيَةَ عَضَّ رَجُلٌ ذِرَاعَهُ فَجَذَبَهَا فَسَقَطَتْ ثَنِيَّتُهُ فَرُفِعَ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَاَبْطَلَهَا وَقَالَ: ((اَرَدْتَّ اَنْ تَقْضَمَهَا كَمَا يَقْضَمُ الْفَحْلُ؟)). [راجع: ٤٣٦٧]

صفوان بن یعلی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، یعلی بن منیہ کے ایک نوکر نے (جھگڑا کیا ایک شخص سے) دوسرے نے اس کا ہاتھ دانت سے کاٹا اس نے اپنا ہاتھ گھسیٹا تو دوسرے کے دانت گر پڑے پھر یہ مقدمہ جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس گیا۔ آپ ﷺ نے اس کو لغو کر دیا اور فرمایا: ''تو چاہتا تھا کہ اس کا ہاتھ چبا ڈالے جیسے اونٹ چبا لیتا ہے۔''

❖ ❖ ❖ ❖

(٤٣٧٠) عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ رضي الله عنه اَنَّ رَجُلًا عَضَّ يَدَ رَجُلٍ فَانْتَزَعَ يَدَهُ فَسَقَطَتْ ثَنِيَّتُهُ اَوْ ثَنَايَاهُ فَاسْتَعْدَى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَا تَاْمُرُنِيْ؟ تَاْمُرُنِيْ اَنْ اٰمُرَهُ اَنْ يَدَعَ يَدَهُ فِيْ فِيْكَ تَقْضَمُهَا كَمَا يَقْضَمُ الْفَحْلُ ادْفَعْ يَدَكَ حَتّٰى يَعَضَّهَا ثُمَّ انْتَزِعْهَا)). [نسائی: ٤٧٧٢]

عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک شخص نے دوسرے کا ہاتھ کاٹا اس نے اپنا ہاتھ کھینچا، اس کے دانت نکل پڑے، جس کے دانت نکل آئے تھے، اس نے جناب رسول اللہ ﷺ سے فریاد کی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تو کیا چاہتا ہے؟ کیا یہ چاہتا ہے میں اس کو حکم دوں وہ اپنا ہاتھ تیرے منہ میں دے پھر تو اس کو چبا ڈالے اس طرح جیسے اونٹ چباتا ہے اچھا تو بھی اپنا ہاتھ اس کے منہ میں دے پھر گھسیٹ'' (یعنی اگر تیرا جی چاہے تو اس طرح قصاص ہو سکتا ہے کہ تو بھی اپنا ہاتھ اس کے منہ میں دے پھر کھینچ لے یا تو اس کے دانت بھی ٹوٹ جائیں گے یا تیرا ہاتھ زخمی ہوگا)۔

❖ ❖ ❖ ❖

(٤٣٧١) عَنْ صَفْوَانَ بْنِ يَعْلَى بْنِ مُنْيَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ اَتَى النَّبِيَّ ﷺ رَجُلٌ وَقَدْ عَضَّ يَدَ رَجُلٍ فَانْتَزَعَ يَدَهُ فَسَقَطَتْ ثَنِيَّتَاهُ يَعْنِي الَّذِيْ عَضَّهُ قَالَ فَاَبْطَلَهَا النَّبِيُّ ﷺ وَقَالَ: ((اَرَدْتَّ اَنْ تَقْضَمَهُ كَمَا يَقْضَمُ الْفَحْلُ)). [راجع: ٤٣٦٧]

اس سند سے بھی وہی حدیث مروی ہے جو اوپر گزری۔

○ ○ ○ ○

(٤٣٧٢) عَنْ يَعْلَى بْنِ اُمَيَّةَ عَنْ اَبِيْهِ رضي الله عنه قَالَ غَزَوْتُ مَعَ النَّبِيِّ ﷺ غَزْوَةَ تَبُوْكَ قَالَ: وَكَانَ يَعْلَى يَقُوْلُ: تِلْكَ الْغَزْوَةُ اَوْثَقُ عَمَلِيْ عِنْدِيْ

یعلی بن امیہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے جہاد کیا رسول اللہ ﷺ کے ساتھ جنگ تبوک میں اور وہ سب سے زیادہ بھروسے کا عمل ہے میرا تو میرا ایک نوکر تھا، وہ ایک شخص سے لڑا۔ اور دونوں میں سے ایک نے

فَقَالَ عَطَاءٌ: قَالَ صَفْوَانُ: قَالَ يَعْلٰى: كَانَ لِيْ أَجِيْرٌ فَقَاتَلَ إِنْسَانًا فَعَضَّ أَحَدُهُمَا يَدَ الْآخَرِ. قَالَ: لَقَدْ أَخْبَرَنِيْ صَفْوَانُ أَيُّهُمَا عَضَّ الْآخَرَ. فَانْتَزَعَ الْمَعْضُوْضُ يَدَهٗ مِنْ فِي الْعَاضِّ فَانْتَزَعَ إِحْدٰى ثَنِيَّتَيْهِ فَأَتَيَا النَّبِيَّ ﷺ فَأَهْدَرَ ثَنِيَّتَهٗ.

[راجع: ٤٣٦٧]

دوسرے کا ہاتھ دانت سے کاٹا۔ عطاء نے کہا: مجھ سے صفوان بن یعلیٰ نے بیان کیا تھا۔ کس نے کس کا ہاتھ کاٹا تھا۔ پھر جس کا ہاتھ کاٹا تھا، اس نے اپنا ہاتھ کھینچا کاٹنے والے کے منہ سے، اس کا ایک دانت گر پڑا۔ وہ دونوں رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے۔ آپ ﷺ نے اس کے دانت کو لغو کر دیا (یعنی اس کی دیت نہیں دلائی)۔



(٤٣٧٣) عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهٗ.

[راجع: ٤٣٦٧]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔



## بَابُ إِثْبَاتِ الْقِصَاصِ فِي الْأَسْنَانِ وَمَا فِيْ مَعْنَاهَا.

## باب: دانتوں میں قصاص کا بیان۔

(٤٣٧٤) عَنْ أَنَسٍ ﷺ أَنَّ أُخْتَ الرُّبَيِّعِ أُمَّ حَارِثَةَ جَرَحَتْ إِنْسَانًا فَاخْتَصَمُوْا إِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((الْقِصَاصَ الْقِصَاصَ)) فَقَالَتْ أُمُّ الرَّبِيْعِ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! أَيُقْتَصُّ مِنْ فُلَانَةَ؟ وَاللّٰهِ! لَا يُقْتَصُّ مِنْهَا فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((سُبْحَانَ اللّٰهِ! يَا أُمَّ الرَّبِيْعِ! الْقِصَاصُ كِتَابُ اللّٰهِ)) قَالَتْ: لَا وَاللّٰهِ! لَا يُقْتَصُّ مِنْهَا أَبَدًا قَالَ: فَمَا زَالَتْ حَتّٰى قَبِلُوا الدِّيَةَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِنَّ مِنْ عِبَادِ اللّٰهِ مَنْ لَوْ أَقْسَمَ عَلَى اللّٰهِ لَأَبَرَّهٗ)). [نسائی: ٤٧٦٩]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ام حارثہ رضی اللہ عنہا ربیع کی بہن نے (جو حضرت انس رضی اللہ عنہ کی پھوپھی تھیں) ایک آدمی کو زخمی کیا۔ (اس کا دانت توڑ ڈالا) پھر انہوں نے جھگڑا کیا جناب رسول اللہ ﷺ سے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''قصاص لیا جائے گا۔ قصاص لیا جائے گا۔'' ام ربیع نے کہا: یا رسول اللہ! کیا فلانے سے قصاص لیا جائے گا؟ (یعنی ام حارثہ سے) اللہ کی قسم! اس سے قصاص نہ لیا جائے گا۔ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''سبحان اللہ! اے ام ربیع! اللہ کی کتاب حکم کرتی ہے قصاص کا۔'' اُم ربیع نے کہا: نہیں اللہ کی قسم! اس سے کبھی قصاص نہیں لیا جائے گا۔ پھر اُم ربیع بھی کہتی رہی۔ یہاں تک کہ جس کا دانت ٹوٹا تھا اس کے کنبے والے دیت لینے پر راضی ہو گئے۔ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''بعض بندے اللہ تعالیٰ کے ایسے ہیں کہ اگر اس کے بھروسے پر قسم کھا بیٹھیں تو اللہ ان کو سچا کرے گا۔''



فائدہ: بخاری میں ہے کہ زخمی کرنے والی خود ربیع تھی اور قسم انس بن النضر رضی اللہ عنہ نے کھائی تھی اور ام ربیع نے جو قسم کھائی اس سے جناب رسول اللہ ﷺ کے حکم کا رد منظور نہ تھا بلکہ مقصود یہ تھا کہ آپ ﷺ سفارش کریں مجروح کے کنبے والوں سے اور ان کو دیت پر راضی کریں اور قسم کھائی اللہ تعالیٰ کے بھروسے پر۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو سچا کر دیا اور اس حدیث سے یہ نکلا کہ عورت اور مرد میں قصاص لیا جائے گا' نفس اور مادون النفس دونوں میں۔ اور جمہور کا یہی قول ہے اور ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک نفس میں قصاص ہوگا۔ اور مادون النفس میں نہ ہوگا۔ اور بعض کے نزدیک مطلق قصاص نہ ہوگا۔ (نووی رحمہ اللہ مختصراً)

## بَابُ مَا يُبَاحُ بِهِ دَمُ الْمُسْلِمِ.

## باب: مسلمانوں کا قتل کب درست ہے۔

(٤٣٧٥) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا يَحِلُّ دَمُ امْرِیءٍ مُّسْلِمٍ يَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَّا بِاِحْدَی ثَلَاثٍ الثَّيِّبُ الزَّانِ وَالنَّفْسُ بِالنَّفْسِ وَالتَّارِكُ لِدِيْنِهِ الْمُفَارِقُ لِلْجَمَاعَةِ)). [بخاری: ٦٨٧٨؛ ابوداود: ٤٣٥٢؛ ترمذی: ١٤٠٢؛ نسائی: ٤٠٢٧، ٤٧٣٥؛ ابن ماجه: ٢٥٣٤]

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مسلمان کو جو گواہی دیتا ہے کہ سوائے اللہ تعالیٰ کے کوئی سچا معبود نہیں ہے اور میں اس کا پیغمبر ہوں، مارنا درست نہیں مگر تین میں سے کسی ایک بات پر یا اس کا نکاح ہو چکا ہو اور وہ زنا کرے، یا جان کے بدلے جان (یعنی کسی کا خون کرے) یا جو اپنے دین سے پھر جائے مسلمانوں کی جماعت سے الگ ہو جائے۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے حنفیوں نے استدلال کیا ہے مسلمان ذمی کافر کے بدلے مارا جائے گا اور آزاد غلام کے بدلے۔ مگر جمہور علما اس کے خلاف ہیں جیسے مالک اور شافعی اور احمد اور لیث رحمہ اللہ اور یہ جو آپ ﷺ نے فرمایا: ''اپنے دین سے پھر جائے۔'' تو شامل ہے ہر ایک مرتد کو۔ پھر وہ قتل کیا جائے گا۔ اگر توبہ نہ کرے اور شامل ہے اس کو جو بدعت یا بغاوت اختیار کر کے مسلمانوں کی جماعت سے نکل جائے جیسے خوارج وغیرہ واللہ اعلم۔

(٤٣٧٦) عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ. [راجع: ٤٣٧٥]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٣٧٧) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: قَامَ فِيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: ((وَالَّذِیْ لَا اِلٰهَ غَيْرُهُ لَا يَحِلُّ دَمُ رَجُلٍ مُّسْلِمٍ يَّشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَّا ثَلٰثَةُ نَفَرٍ: التَّارِكُ لِلْاِسْلَامِ الْمُفَارِقُ لِلْجَمَاعَةِ ـ اَوِ الْجَمَاعَةَ ـ شَكَّ فِيْهِ اَحْمَدُ ـ وَالثَّيِّبُ الزَّانِیْ وَالنَّفْسُ بِالنَّفْسِ)). [راجع: ٤٣٧٥]

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ ہم کو خطبہ سنانے کے لیے کھڑے ہوئے تو فرمایا: ''قسم ہے اس کی جس کے سوا کوئی معبود نہیں ہے۔ مسلمان کا خون کرنا درست نہیں جو گواہی دیتا ہو اس امر کی کہ سوا اللہ کے کوئی معبود نہیں ہے اور میں اس کا بھیجا ہوا ہوں۔ مگر تین شخصوں کا ایک تو وہ جو دین اسلام کو چھوڑ دے اور جماعت سے الگ ہو جائے۔ دوسری یہ کہ جس کا نکاح ہو چکا ہو اور وہ زنا کرے۔ تیسری جان بدلے جان کے۔''

❖ ❖ ❖ ❖

(٤٣٧٨) عَنِ الْأَعْمَشِ بِالْاِسْنَادَيْنِ جَمِيْعًا نَحْوَ حَدِيْثِ سُفْيَانَ وَلَمْ يَذْكُرَا فِي الْحَدِيْثِ قَوْلَهُ ((وَالَّذِيْ لَا اِلٰهَ غَيْرُهُ)). [راجع: ٤٠٢٨]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی روایت کی گئی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ بَيَانِ اِثْمِ مَنْ سَنَّ الْقَتْلَ.

## باب: جس نے پہلے خون کی بنا ڈالی اس کے گناہ کا بیان۔

(٤٣٧٩) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا تُقْتَلُ نَفْسٌ ظُلْمًا اِلَّا كَانَ عَلَى ابْنِ اٰدَمَ الْاَوَّلِ كِفْلٌ مِّنْ دَمِهَا لِاَنَّهُ كَانَ اَوَّلَ مَنْ سَنَّ الْقَتْلَ)). [بخاری: ٣٣٣٥، ٦٨٦٧، ٧٣٢١؛ ترمذی: ٢٦٧٣؛

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''جب کوئی خون ظلم سے ہوتا ہے تو آدم علیہ السلام کے پہلے بیٹے (قابیل) پر ایک حصہ اس کے خون کا پڑتا ہے (یعنی گناہ کا) کیونکہ اس نے اول قتل کی راہ نکالی۔''

نسائی: ٣٩٩٦؛ ابن ماجه: ٢٦١٦]

○ ○ ○ ○

فائدہ: قابیل نے اپنے بھائی کو ناحق مارا۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: یہ حدیث ایک قاعدہ ہے اسلام کے قواعد میں سے یعنی جو کوئی بری بات نکالے اس کو قیامت تک گناہ ہوتا جائے گا۔ اور جو اس کی پیروی کرے گا اس کے گناہ کا ایک حصہ نکالنے والے پر پڑے گا اسی طرح جو کوئی نیکی کی بنا ڈالے اس کو قیامت تک ثواب ہوتا رہے گا اور جو اس کی پیروی کرے گا نیکی نکالنے والے کو بھی ثواب ملے گا اور یہ مضمون دوسری حدیث صحیح میں موجود ہے۔ (انتھی)

(٤٣٨٠) عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَفِي حَدِيثِ جَرِيرٍ وَعِيسَى بْنِ يُونُسَ ((لِأَنَّهُ سَنَّ الْقَتْلَ)) لَمْ يَذْكُرَا: أَوَّلَ. [راجع: ٤٣٧٩]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ الْمُجَازَاةِ بِالدِّمَاءِ فِي الْآخِرَةِ وَأَنَّهَا أَوَّلُ مَا يُقْضٰى فِيهِ بَيْنَ النَّاسِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ.

## باب: قیامت کے دن سب سے پہلے خون کا فیصلہ ہوگا۔

(٤٣٨١) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((أَوَّلُ مَا يُقْضٰى بَيْنَ النَّاسِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِي الدِّمَاءِ)). [بخاری: ٦٥٣٣، ٦٨٦٤؛ ترمذی: ١٣٩٦، ١٣٩٧؛ نسائی: ٤٠٠٣، ٤٠٠٤، ٤٠٠٥، ٤٠٠٧؛ ابن ماجه: ٢٦١٥]

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”قیامت کے دن سب سے پہلے لوگوں میں خون کا فیصلہ کیا جائے گا۔“

○ ○ ○ ○

فائدہ: کیونکہ خون کا مقدمہ نہایت سنگین ہے اور یہ خلاف نہیں ہے اس حدیث کے کہ سب سے پہلے نماز کا حساب ہوگا کیونکہ نماز حقوق اللہ میں سب سے پہلے رہے گی اور خون حقوق العباد میں۔

(٤٣٨٢) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم بِمِثْلِهِ غَيْرَ أَنَّ بَعْضَهُمْ قَالَ عَنْ شُعْبَةَ ((يُقْضٰى)) وَبَعْضُهُمْ قَالَ: ((يُحْكَمُ بَيْنَ النَّاسِ)). [راجع: ٤٣٨١]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے بعض نے ”يُقْضٰى“ کے بجائے ”يُحْكَمُ“ کے الفاظ بیان کیے ہیں۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ تَغْلِيظِ تَحْرِيمِ الدِّمَاءِ وَالْأَعْرَاضِ وَالْأَمْوَالِ.

## باب: خون اور عزت اور مال کا حق کیسا سخت ہے۔

(٤٣٨٣) عَنْ أَبِي بَكْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم أَنَّهُ قَالَ: ((إِنَّ الزَّمَانَ قَدِ اسْتَدَارَ كَهَيْئَتِهِ يَوْمَ خَلَقَ اللّٰهُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ السَّنَةُ اثْنَا عَشَرَ شَهْرًا مِنْهَا أَرْبَعَةٌ حُرُمٌ ثَلَاثَةٌ مُتَوَالِيَاتٌ ذُو الْقَعْدَةِ وَذُو الْحَجَّةِ وَالْمُحَرَّمُ وَرَجَبُ شَهْرُ مُضَرَ الَّذِي

حضرت ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”زمانہ گھوم کر اپنی اصلی حالت پر ویسا ہو گیا جیسا اس دن تھا، جب اللہ تعالیٰ نے زمین آسمان بنائے تھے، برس بارہ مہینے کا ہے ان میں چار مہینے حرام ہیں۔ (یعنی ان میں لڑنا بھڑنا درست نہیں) تین مہینے تو برابر لگے ہوئے ہیں، ذیقعدہ، ذوالحجہ، محرم اور چوتھا رجب، مضر کا مہینہ جو جمادی

بَيْنَ جُمَادٰى وَشَعْبَانَ)) ثُمَّ قَالَ: ((اَيُّ شَهْرٍ هٰذَا؟)) قُلْنَا: اَللّٰهُ وَرَسُوْلُهُ اَعْلَمُ قَالَ: فَسَكَتَ حَتّٰى ظَنَنَّا اَنَّهُ سَيُسَمِّيْهِ بِغَيْرِ اسْمِهٖ قَالَ: ((اَلَيْسَ ذَا الْحِجَّةِ؟)) قُلْنَا: بَلٰى قَالَ: ((فَاَيُّ بَلَدٍ هٰذَا؟)) قُلْنَا: اَللّٰهُ وَرَسُوْلُهُ اَعْلَمُ قَالَ: فَسَكَتَ حَتّٰى ظَنَنَّا اَنَّهُ سَيُسَمِّيْهِ بِغَيْرِ اسْمِهٖ قَالَ: ((اَلَيْسَ الْبَلْدَةَ؟)) قُلْنَا: بَلٰى قَالَ: ((فَاَيُّ يَوْمٍ هٰذَا؟)) قُلْنَا: اَللّٰهُ وَرَسُوْلُهُ اَعْلَمُ قَالَ: فَسَكَتَ حَتّٰى ظَنَنَّا اَنَّهُ سَيُسَمِّيْهِ بِغَيْرِ اسْمِهٖ قَالَ: ((اَلَيْسَ يَوْمَ النَّحْرِ؟)) قُلْنَا: بَلٰى يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! قَالَ: ((فَاِنَّ دِمَاءَكُمْ وَاَمْوَالَكُمْ. قَالَ مُحَمَّدٌ: وَاَحْسِبُهُ قَالَ. وَاَعْرَاضَكُمْ حَرَامٌ عَلَيْكُمْ كَحُرْمَةِ يَوْمِكُمْ هٰذَا فِيْ بَلَدِكُمْ هٰذَا فِيْ شَهْرِكُمْ هٰذَا وَسَتَلْقَوْنَ رَبَّكُمْ فَيَسْاَلُكُمْ عَنْ اَعْمَالِكُمْ فَلَا تَرْجِعُنَّ بَعْدِيْ ضُلَّالًا يَضْرِبُ بَعْضُكُمْ رِقَابَ بَعْضٍ اَلَا لِيُبَلِّغِ الشَّاهِدُ الْغَائِبَ فَلَعَلَّ بَعْضَ مَنْ يُبَلِّغُهُ يَكُوْنُ اَوْعٰى لَهُ مِنْ بَعْضِ مَنْ سَمِعَهُ)) ثُمَّ قَالَ: ((اَلَا هَلْ بَلَّغْتُ؟)) قَالَ ابْنُ حَبِيْبٍ فِيْ رِوَايَتِهٖ: ((وَرَجَبُ مُضَرَ)) وَفِيْ رِوَايَةِ اَبِيْ بَكْرٍ: ((فَلَا تَرْجِعُوْا بَعْدِيْ)).

[بخاری: ٦٧، ١٠٥، ١٧٤١، ٣١٩٧، ٤٤٠٦، ٤٦٦٢، ٥٥٥٠، ٧٠٧٨، ٧٤٤٧]

الاخریٰ اور شعبان کے بیچ میں ہے۔'' بعد اس کے فرمایا: ''یہ کون سا مہینہ ہے؟'' ہم نے کہا: اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول خوب جانتے ہیں۔ پھر آپ ﷺ چپ ہو رہے یہاں تک کہ ہم سمجھے آپ ﷺ اس مہینہ کا کچھ اور نام رکھیں گے، پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ''کیا یہ مہینہ ذی الحجہ کا نہیں۔'' ہم نے عرض کیا: ذی الحجہ کا مہینہ ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''یہ کونسا شہر ہے؟'' ہم نے عرض کیا: اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول خوب جانتے ہیں۔ آپ ﷺ پھر چپ ہو رہے یہاں تک کہ ہم سمجھے آپ ﷺ اس شہر کا کچھ اور نام رکھیں گے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کیا یہ شہر نہیں ہے؟'' (یعنی مکہ کا شہر) ہم نے عرض کیا: ہاں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''یہ کونسا دن ہے؟'' ہم نے عرض کیا: اللہ اور اس کا رسول خوب جانتے ہیں۔ آپ ﷺ چپ ہو رہے یہاں تک کہ ہم یہ سمجھے کہ آپ ﷺ اس کا اور کوئی نام رکھیں گے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''یہ یوم النحر نہیں ہے؟'' ہم نے عرض کیا: یارسول اللہ! بے شک یہ یوم النحر ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تو تمہاری جانیں اور تمہارے مال اور تمہاری آبروئیں (عزتیں) حرام ہیں تم پر جیسے یہ دن حرام ہے، اس شہر میں، اس مہینے میں (جس کی حرمت میں کسی کو شک نہیں ایسے ہی مسلمان کی جان، عزت، دولت بھی حرام ہے اس کا لینا بلا وجہ شرعی درست نہیں) اور قریب تم ملو گے اپنے پروردگار سے وہ پوچھے گا تمہارے عملوں کو پھر مت ہو جانا میرے بعد گمراہ کہ ایک دوسرے کی گردنیں مارنے لگو (یعنی آپس میں لڑو) اور ایک دوسرے کو مارو۔ (یہ حضور ﷺ کی آخری نصیحت اور بہت بڑی اور عمدہ نصیحت تھی افسوس ہے کہ مسلمانوں نے تھوڑے دنوں تک اس پر عمل کیا آخر آفت میں گرفتار ہوئے اور عقبیٰ کو الگ تباہ کیا) جو حاضر ہے وہ یہ حکم غائب کو پہنچا دے کیونکہ بعض وہ شخص جس کو پہنچائے گا زیادہ یاد رکھنے والا ہوگا۔ اس وقت سننے والے سے۔'' پھر فرمایا: ''دیکھو میں نے اللہ کا حکم پہنچا دیا۔''



فائدہ۔ ان چار مہینوں کی حرمت مدت سے چلی آتی ہے۔ سو مکے کے کافروں کا دستور تھا کہ جب ان کو لڑنا یا لوٹنا منظور ہوتا تو ان مہینوں کو بدل ڈالتے، جیسے محرم میں لڑتے تو صفر کو محرم کر دیتے اس طرح ان کم بختوں نے مہینوں کو گول مول کر ڈالا تھا کوئی مہینہ ٹھیک معلوم نہیں ہوتا تھا۔ جس سال جناب رسول اللہ ﷺ نے اخیر عمر میں حجۃ الوداع کیا تو ذوالحجہ کا مہینہ دونوں حساب سے برابر پڑا اصل کے حساب سے بھی اور کافروں کے حساب سے بھی۔ تب حضور ﷺ نے حج کے موسم میں عرفے کے دن ہزاروں آدمیوں کے روبرو یہ حدیث فرمائی۔ (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(۞۞ گزشتہ سے پیوستہ) یعنی اب زمانہ گردش کھا کر اصل حساب پر ٹھیک ہو گیا ہے۔ اب کوئی اس حساب کو نہ بگاڑے اور یہ جو فرمایا: ''مضر کا رجب'' تو مضر ایک قوم ہے عرب میں ان کا رجب بھی تھا جو جمادی الاخریٰ اور شعبان کے درمیان ہوتا ہے ان کے مقابل دوسری قوم تھی ربیعہ وہ ماہ رمضان کو رجب کہتے تھے تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''کہ رجب وہی صحیح ہے جس کو مضر رجب کہتے ہیں۔'' اور بعض نے کہا: مضر بہ نسبت اور قوموں کے رجب کی بہت تعظیم کرتے تھے اس لیے رجب ان کی طرف منسوب ہو گیا۔ واللہ اعلم۔

(٤٣٨٤) عَنْ اَبِیْ بَكْرَةَ عَنْ اَبِیْهِ ﷺ قَالَ: لَمَّا كَانَ ذٰلِكَ الْیَوْمُ قَعَدَ عَلٰی بَعِیْرِهٖ فَاَخَذَ اِنْسَانٌ بِخِطَامِهٖ فَقَالَ: ((اَتَدْرُوْنَ اَیَّ یَوْمٍ هٰذَا؟)) قَالُوْا: اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اَعْلَمُ حَتّٰی ظَنَنَّا اَنَّهٗ سَیُسَمِّیْهِ سِوَی اسْمِهٖ فَقَالَ: ((اَلَیْسَ بِیَوْمِ النَّحْرِ؟)) قُلْنَا: بَلٰی یَارَسُوْلَ اللّٰهِ! قَالَ: ((فَاَیُّ شَهْرٍ هٰذَا؟)) قُلْنَا: اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اَعْلَمُ قَالَ: ((اَلَیْسَ بِذِی الْحِجَّةِ؟)) قُلْنَا: بَلٰی یَارَسُوْلَ اللّٰهِ! قَالَ: ((فَاَیُّ بَلَدٍ هٰذَا؟)) قُلْنَا: اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اَعْلَمُ قَالَ: حَتّٰی ظَنَنَّا اَنَّهٗ سَیُسَمِّیْهِ سِوَی اسْمِهٖ قَالَ: ((اَلَیْسَ بِالْبَلْدَةِ؟)) قُلْنَا: بَلٰی یَارَسُوْلَ اللّٰهِ! قَالَ: ((فَاِنَّ دِمَاءَكُمْ وَاَمْوَالَكُمْ وَاَعْرَاضَكُمْ عَلَیْكُمْ حَرَامٌ كَحُرْمَةِ یَوْمِكُمْ هٰذَا فِیْ شَهْرِكُمْ هٰذَا فِیْ بَلَدِكُمْ هٰذَا فَلْیُبَلِّغِ الشَّاهِدُ الْغَائِبَ)) قَالَ: ثُمَّ انْكَفَاَ اِلٰی كَبْشَیْنِ اَمْلَحَیْنِ فَذَبَحَهُمَا وَاِلٰی جُزَیْعَةٍ مِنَ الْغَنَمِ فَقَسَمَهَا بَیْنَنَا.

[ترمذی: ١٥٢٠؛ نسائی: ٤٤٠١]

ابی بکرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جب یوم النحر ہوا تو آپ ﷺ بھی اونٹ پر بیٹھے اور ایک شخص نے اس کی نکیل تھامی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تم جانتے ہو یہ کون سا دن ہے؟'' انہوں نے کہا: اللہ اور رسول خوب جانتے ہیں۔ یہاں تک کہ ہم سمجھے کہ آپ ﷺ اس دن کا کوئی اور نام لیں گے پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ''کیا یہ یوم النحر نہیں ہے؟'' ہم نے کہا: بے شک یہ یوم النحر ہے، یارسول اللہ! آپ ﷺ نے فرمایا: ''یہ کون سا مہینہ ہے؟'' ہم نے کہا: اللہ اور رسول خوب جانتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کیا یہ ذی الحجہ نہیں ہے؟'' ہم نے کہا: بیشک یہ ذی الحجہ ہے یارسول اللہ! آپ ﷺ نے فرمایا: ''یہ کونسا شہر ہے؟'' ہم نے کہا: اللہ اور رسول خوب جانتے ہیں۔ یہاں تک کہ ہم سمجھے آپ ﷺ اس کا اور کوئی نام لیں گے آپ ﷺ نے فرمایا: ''کیا یہ شہر نہیں ہے؟'' (یعنی مکہ عرب کے لوگ شہر مکہ ہی کو بولتے تھے) ہم نے عرض کیا: بیشک شہر ہے یا رسول اللہ! آپ ﷺ نے فرمایا: تو تمہاری جانیں اور تمہارے مال اور تمہاری عزتیں حرام ہیں جیسے اس دن اس مہینہ میں اس شہر میں حرام ہے جو حاضر ہے وہ غائب کو یہ بات پہنچا دے۔'' پھر آپ ﷺ متوجہ ہوئے دو مینڈھوں کی طرف جو چت کبرے تھے اور ذبح کیا ان کو اور ایک گلہ کی طرف بکریوں کے وہ ہم لوگوں کو بانٹ دیں۔

(٤٣٨٥) عَنْ أَبِي بَكْرَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ: لَمَّا كَانَ ذَاكَ الْيَوْمُ جَلَسَ النَّبِيُّ ﷺ عَلَى بَعِيرٍ قَالَ: وَرَجُلٌ آخِذٌ بِزِمَامِهِ۔ أَوْ قَالَ: بِخِطَامِهِ۔ فَذَكَرَ نَحْوَ حَدِيثِ يَزِيدَ بْنِ زُرَيْعٍ. [راجع: ٤٣٨٤]

چند الفاظ کے فرق سے مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٣٨٦) عَنْ اَبِیْ بَكْرَةَ ﷺ قَالَ: خَطَبَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ یَوْمَ النَّحْرِ فَقَالَ: ((اَیُّ یَوْمٍ هٰذَا؟)) وَسَاقُوا الْحَدِیْثَ بِمِثْلِ حَدِیْثِ ابْنِ عَوْنٍ غَیْرَ

حضرت ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ نے خطبہ پڑھا یوم النحر کو تو فرمایا: ''یہ کونسا دن ہے؟'' اور بیان کیا اسی حدیث کو جیسا اوپر گزرا مگر اس میں عزتوں کا ذکر نہیں ہے نہ دو مینڈھوں کے کاٹنے کا اور

أَنَّهُ لَا يَذْكُرُ: ((وَأَعْرَاضَكُمْ)) وَلَا يَذْكُرُ: ثُمَّ انْكَفَأَ إِلَى كَبْشَيْنِ وَمَا بَعْدَهُ وَقَالَ فِي الْحَدِيثِ: ((كَحُرْمَةِ يَوْمِكُمْ هٰذَا فِي شَهْرِكُمْ هٰذَا فِي بَلَدِكُمْ هٰذَا إِلَى يَوْمِ تَلْقَوْنَ رَبَّكُمْ أَلَا هَلْ بَلَّغْتُ؟)) قَالُوا: نَعَمْ قَالَ: ((اللّٰهُمَّ اشْهَدْ)). [راجع: ٤٣٨٣]

اس کے بعد کا مضمون اس روایت میں یہ ہے کہ ”جیسے تمہارے اس دن کی حرمت اس مہینے اس شہر میں اس دن تک جب ملو گے اپنے پروردگار سے آگاہ رہو میں نے پہنچا دیا۔“ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے کہا: ہاں پہنچا دیا (اللہ تعالیٰ کے حکم کو) آپ ﷺ نے فرمایا: ”اے اللہ تو گواہ رہ۔“



## بَابُ صِحَّةِ الْإِقْرَارِ بِالْقَتْلِ وَتَمْكِينِ وَلِيِّ الْقَتِيلِ مِنَ الْقِصَاصِ وَاسْتِحْبَابِ طَلَبِ الْعَفْوِ مِنْهُ.

## باب: قتل کا اقرار صحیح ہے اور قاتل کو مقتول کے ولی کے حوالہ کر دیں گے اور اس سے معافی کی درخواست کرنا مستحب ہے۔

(٤٣٨٧) عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ وَائِلٍ رضي الله عنه حَدَّثَهُ قَالَ: إِنِّي لَقَاعِدٌ مَعَ النَّبِيِّ ﷺ إِذْ جَاءَ رَجُلٌ يَقُودُ آخَرَ بِنِسْعَةٍ فَقَالَ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ! هٰذَا قَتَلَ أَخِي فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((أَقَتَلْتَهُ؟)) فَقَالَ: إِنَّهُ لَوْلَمْ يَعْتَرِفْ أَقَمْتُ عَلَيْهِ الْبَيِّنَةَ قَالَ: نَعَمْ قَتَلْتُهُ قَالَ: ((كَيْفَ قَتَلْتَهُ؟)) قَالَ: كُنْتُ أَنَا وَهُوَ نَخْتَبِطُ مِنْ شَجَرَةٍ فَسَبَّنِي فَأَغْضَبَنِي فَضَرَبْتُهُ بِالْفَأْسِ عَلَى قَرْنِهِ فَقَتَلْتُهُ فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ ﷺ: ((هَلْ لَكَ مِنْ شَيْءٍ تُؤَدِّيهِ عَنْ نَفْسِكَ؟)) قَالَ: مَالِي مَالٌ إِلَّا كِسَائِي وَفَأْسِي قَالَ: ((فَتَرَى قَوْمَكَ يَشْتَرُونَكَ؟)) قَالَ: أَنَا أَهْوَنُ عَلَى قَوْمِي مِنْ ذَاكَ فَرَمَى إِلَيْهِ بِنِسْعَتِهِ وَقَالَ: ((دُونَكَ صَاحِبَكَ)) فَانْطَلَقَ بِهِ الرَّجُلُ فَلَمَّا وَلَّى قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِنْ قَتَلَهُ فَهُوَ مِثْلُهُ)) فَرَجَعَ فَقَالَ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ! [إِنَّهُ] بَلَغَنِي أَنَّكَ قُلْتَ: ((إِنْ قَتَلَهُ فَهُوَ مِثْلُهُ)) وَأَخَذْتُهُ بِأَمْرِكَ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((أَمَا تُرِيدُ أَنْ يَبُوءَ بِإِثْمِكَ وَإِثْمِ صَاحِبِكَ؟)) قَالَ: يَا نَبِيَّ اللّٰهِ- لَعَلَّهُ قَالَ- بَلَى قَالَ: ((فَإِنَّ ذَاكَ كَذَاكَ)) قَالَ:

علقمہ بن وائل سے روایت ہے ان کے باپ نے کہا: میں جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس بیٹھا ہوا تھا۔ اتنے میں ایک شخص آیا دوسرے کو کھینچتا ہوا تسمہ سے اور کہنے لگا: اس نے میرے بھائی کو مار ڈالا ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”کیا تو نے اس کو قتل کر دیا ہے؟“ بولا: اگر یہ اقرار نہ کرتا تو میں اس پر گواہ لاتا تب وہ شخص بولا: بیشک میں نے اس کو قتل کیا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”تو نے کیونکر قتل کیا؟“ وہ بولا: میں اور وہ دونوں درخت کے پتے جھاڑ رہے تھے اتنے میں اس نے مجھ کو گالی دی مجھے غصہ آیا میں نے کلہاڑی اس کے سر پر ماری وہ مر گیا جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”تیرے پاس کچھ مال ہے جو اپنی جان کے بدلے میں دے؟“ وہ بولا: میرے پاس کچھ نہیں سوا اس کملی اور کلہاڑی کے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”تیری قوم کے لوگ تجھے چھڑائیں گے؟“ اس نے کہا: میری اتنی قدر نہیں ہے ان کے پاس، تب وہ تسمہ مقتول کے وارث کی طرف پھینک دیا وہ لے کر چلا جب پیٹھ موڑی تو آپ ﷺ نے فرمایا: ”اگر وہ اس کو قتل کرے گا تو اس کے برابر ہی رہے گا۔“ (یعنی نہ اس کو کوئی درجہ ملے گا نہ اس کو کوئی مرتبہ حاصل ہوگا۔ کیونکہ اس نے اپنا حق دنیا ہی میں وصول کر لیا) یہ سن کر وہ لوٹا اور کہنے لگا: یا رسول اللہ! مجھے خبر پہنچی کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اگر میں اس کو قتل کروں گا تو اس کے برابر ہوں گا اور میں نے تو اس کو آپ ﷺ کے حکم سے پکڑا ہے۔“ آپ ﷺ نے فرمایا: ”تو یہ نہیں چاہتا کہ وہ تیرا اور تیرے بھائی کا گناہ

فَرَمىٰ بِنِسْعَتِهٖ وَخَلّٰى سَبِيْلَهٗ .
[ابو داود: ٤٤٩٩، ٤٥٠١]

سمیٹ لے۔'' وہ بولا: ایسا ہوگا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ہاں۔'' اس نے کہا: اگر ایسا ہے تو خیر اور اس کا تسمہ پھینک دیا اور اس کو چھوڑ دیا۔''

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے اتنی باتیں نکلتی ہیں مجرموں کو باندھنا، ان کو حاضر کرنا حاکم کے سامنے، مدعی سے مدعا علیہ سے پہلے جواب دعویٰ لینا اگر وہ اقرار کرے تو گواہوں کی ضرورت نہ ہوگی حاکم کا درخواست کرنا مقتول کے وارث سے معافی کیلئے معافی کا درست ہونا، مقدمہ رجوع ہونے کے بعد بھی دیت کا جائز ہونا۔ قتل عمد میں اقرار کا صحیح ہونا قتل میں۔ قاتل کو قصاص کیلئے مقتول کے وارث کے سپرد کرنا۔

(٤٣٨٨) عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ وَائِلٍ عَنْ اَبِيْهِ رضي الله عنه قَالَ: اُتِيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِرَجُلٍ قَتَلَ رَجُلًا فَاَقَادَ وَلِيَّ الْمَقْتُوْلِ مِنْهُ فَانْطَلَقَ بِهٖ وَفِيْ عُنُقِهٖ نِسْعَةٌ يَجُرُّهَا فَلَمَّا اَدْبَرَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((الْقَاتِلُ وَالْمَقْتُوْلُ فِي النَّارِ)) قَالَ: فَاَتٰى رَجُلٌ الرَّجُلَ فَقَالَ لَهٗ مَقَالَةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَخَلّٰى عَنْهُ قَالَ اِسْمٰعِيْلُ بْنُ سَالِمٍ فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِحَبِيْبِ بْنِ اَبِيْ ثَابِتٍ فَقَالَ: حَدَّثَنِي ابْنُ اَشْوَعَ رضي الله عنه اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ اِنَّمَا سَاَلَهٗ اَنْ يَّعْفُوَ عَنْهُ فَاَبٰى . [راجع: ٤٣٨٧]

علقمہ بن وائل سے روایت ہے، اس نے سنا اپنے باپ سے، کہا کہ جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک شخص لایا گیا جس نے مار ڈالا تھا ایک شخص کو آپ ﷺ نے اجازت دی مقتول کے وارث کو اس سے قصاص لینے کی اور اس کے گلے میں ایک تسمہ تھا جس کو وہ کھینچ رہا تھا جب وہ پیٹھ موڑ کر چلا تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''قاتل اور مقتول دونوں دوزخ میں جائیں گے۔'' ایک شخص اس سے جا کر ملا اور جو جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تھا وہ بیان کیا اس نے قاتل کو چھوڑ دیا۔ اسماعیل بن سالم نے کہا: میں نے یہ حبیب بن ابی ثابت سے بیان کیا انہوں نے کہا: مجھ سے ابن اشوع رضی اللہ عنہ نے کہا کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے اس سے فرمایا: تھا معاف کرنے کو لیکن اس نے انکار کیا۔

فائدہ۔ مراد یہ قاتل اور مقتول نہیں ہیں بلکہ وہ مسلمان ہیں جو آپس میں ہتھیار لے کر ایک دوسرے کو مارنے کے لئے اٹھیں اور اس موقع پر اس جملہ کو فرمانے سے یہ غرض تھی کہ مقتول کا وارث اپنے تئیں بھی اس میں داخل سمجھے اور معاف کر دینے پر راضی ہو جائے جیسے پہلی حدیث میں فرمایا: ''کہ اگر قتل کرے گا تو وہ اس کے مثل ہوگا۔'' جس کے ایک معنی یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ وہ بھی اس کی طرح جہنم میں جائے گا حالانکہ یہ مقصود نہیں کیونکہ وہ تو آپ ﷺ کے حکم سے اپنے حق کیلئے مارتا تھا عربی میں ایسے کلام کو تعریض کہتے ہیں اور یہ جائز ہے کسی مصلحت سے بشرطیکہ صدق ہو کیونکہ انبیا علیہم السلام پر کذب محال ہے بلکہ علما نے کہا ہے کہ مصلحت کے لحاظ سے تعریض مستحب ہے مثلاً خون کرنے والا ہو اور یہ مسئلہ پوچھے کہ خونی کی توبہ درست ہے وہ اس کے جواب میں یوں کہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے بہ صحت منقول ہے کہ قاتل کی توبہ درست نہیں اگر چہ مفتی کے نزدیک ابن عباس (رضی اللہ عنہما) کا یہ قول صحیح نہ ہو۔ (مختصر النووی رحمہ اللہ)

## بَابُ دِيَةِ الْجَنِيْنِ وَوُجُوْبِ الدِّيَةِ فِيْ قَتْلِ الْخَطَاءِ وَشِبْهِ الْعَمَدِ عَلٰى عَاقِلَةِ الْجَانِيْ .

## باب: پیٹ کے بچے کی دیت اور قتل خطا اور شبہ عمد کی دیت کا بیان۔

(٤٣٨٩) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه اَنَّ امْرَاَتَيْنِ مِنْ هُذَيْلٍ رَمَتْ اِحْدَاهُمَا الْاُخْرٰى فَطَرَحَتْ جَنِيْنَهَا فَقَضٰى فِيْهِ النَّبِيُّ ﷺ بِغُرَّةٍ: عَبْدٍ اَوْ اَمَةٍ .
[بخاري: ٥٧٥٩، ٦٩٠٤؛ نسائي: ٤٨٣٣]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہذیل کی دو عورتیں لڑیں اور ایک نے دوسری کو مارا، اس کا بچہ گر پڑا، تب جناب رسول اللہ ﷺ نے حکم کیا ایک غلام یا لونڈی دینے کا۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: خواہ بچہ ہو یا بچی، نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: یہ اس صورت میں ہے جب بچہ مردہ نکلے اور اگر زندہ نکلے پھر مر جائے تو اس میں پوری دیت واجب ہوگی یعنی سو اونٹ مرد کے لیے اور پچاس عورت کیلئے اور یہ دیت عاقلہ پر ہوگی نہ مجرم کی ذات پر یہی قول ہے شافعی رحمۃ اللہ علیہ اور ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور اہل کوفہ کا اور مالک رحمۃ اللہ علیہ اور اہل بصرہ کے نزدیک مجرم کی ذات پر ہوگی اور شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک جرم پر کفارہ بھی ہوگا اور مالک رحمۃ اللہ علیہ اور ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک کفارہ نہ ہوگا۔ (انتھی نووی رحمۃ اللہ علیہ)

(٤٣٩٠) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّهٗ قَالَ قَضٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِیْ جَنِیْنِ امْرَاَةٍ مِّنْ بَنِیْ لَحْیَانَ سَقَطَ مَیِّتًا بِغُرَّةٍ عَبْدٍ اَوْ اَمَةٍ ثُمَّ اِنَّ الْمَرْاَةَ الَّتِیْ قُضِیَ عَلَیْهَا بِالْغُرَّةِ تُوُفِّیَتْ فَقَضٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِاَنَّ مِیْرَاثَهَا لِبَنِیْهَا وَزَوْجِهَا وَاَنَّ الْعَقْلَ عَلٰی عَصَبَتِهَا. [بخاری: ٦٧٤٠، ٥٧٦٠، ٦٩٠٩؛ ابوداود: ٤٥٧٧؛ ترمذی: ٢١١١؛ نسائی: ٤٨٣٢]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ نے بنی لحیان کی عورت کے پیٹ کے بچے میں ایک غلام یا ایک لونڈی کا حکم کیا پھر جس عورت کے لیے غلام دینے کا حکم ہوا وہ مرگئی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اس کا ترکہ اس کے بیٹوں اور خاوند کو ملے گا اور دیت مارنے والے کے کنبے والوں پر ہے۔“



(٤٣٩١) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: اقْتَتَلَتِ امْرَاَتَانِ مِنْ هُذَیْلٍ فَرَمَتْ اِحْدٰهُمَا الْاُخْرٰی بِحَجَرٍ فَقَتَلَتْهَا وَمَا فِیْ بَطْنِهَا فَاخْتَصَمُوْا اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَضٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنَّ دِیَةَ جَنِیْنِهَا غُرَّةٌ عَبْدٌ اَوْ وَلِیْدَةٌ وَقَضٰی بِدِیَةِ الْمَرْاَةِ عَلٰی عَاقِلَتِهَا وَوَرَّثَهَا وَلَدَهَا وَمَنْ مَّعَهُمْ فَقَالَ حَمَلُ بْنُ النَّابِغَةِ الْهُذَلِیُّ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ! کَیْفَ اَغْرَمُ مَنْ لَّا شَرِبَ وَلَا اَکَلَ وَلَا نَطَقَ وَلَا اسْتَهَلَّ فَمِثْلُ ذٰلِكَ یُطَلُّ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّمَا هٰذَا مِنْ اِخْوَانِ الْکُهَّانِ)) مِنْ اَجْلِ سَجْعِهِ الَّذِیْ سَجَعَ. [بخاری: ٦٩١٠؛ ابوداود: ٤٥٧٦؛ نسائی: ٤٨٣٣]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، دو عورتیں ہذیل (ایک قبیلہ ہے) کی لڑیں، ایک نے دوسری کو پتھر سے مارا۔ وہ بھی مرگئی اور اس کا بچہ بھی مر گیا۔ جناب رسول اللہ ﷺ نے حکم کیا کہ اس کے بچے کی دیت ایک غلام ہے یا ایک لونڈی اور عورت کی دیت مارنے والی کے کنبے والے دیں اور اس عورت کا وارث اس کا لڑکا ہوگا اور جو وارث اس کے ساتھ ہوں۔ حمل بن نابغہ نے کہا: یارسول اللہ! ہم کیونکر تاوان دیں اس کا، جس نے نہ پیا، نہ کھایا، نہ بولا، نہ چلایا، یہ تو گیا آیا (یعنی لغو ہے) جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”یہ کاہنوں کا بھائی ہے۔“ ایسی قافیہ دار عبارت بولنے کی وجہ سے۔



فائدہ: یعنی پیٹ کا بچہ دوسری روایت میں ہے کہ ڈیرے کی لکڑی سے مارا۔ نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: مراد چھوٹا پتھر اور چھوٹی لکڑی ہے جس سے اکثر آدمی نہیں مرتا وہی شبہ عمد ہے اس میں کنبے والوں پر دیت لازم آتی ہے اور مجرم پر قصاص نہیں ہوتا نہ اس کی ذات پر دیت آتی ہے امام شافعی اور جمہور علماء رحمۃ اللہ علیہم کا یہی قول ہے۔
علماء نے کہا: آپ ﷺ نے اس کی برائی کی دو وجہوں سے ایک تو یہ کہ اس نے حکم شرع کے باطل کرنے کیلئے ایسی تقریر کی، دوسری یہ کہ تقریر میں تکلف کیا اور بناوٹ کی اور اس قسم کا سجع مذموم ہے نہ وہ سجع جو احادیث میں وارد ہوا ہے اور خلاف شرع نہ ہو۔

(٤٣٩٢) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: اقْتَتَلَتِ امْرَاَتَانِ وَسَاقَ الْحَدِیْثَ بِقِصَّتِهٖ وَلَمْ یَذْکُرْ:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے دوسری روایت بھی ایسی ہی ہے مگر اس میں یہ نہیں ہے اس عورت کا وارث اس کا لڑکا ہوگا اور جو وارث اس کے ساتھ

وَوَرَّثَهَا وَلَدَهَا وَمَنْ مَّعَهُمْ وَقَالَ فَقَالَ قَائِلٌ: كَيْفَ نَعْقِلُ؟ وَلَمْ يُسَمِّ حَمَلَ بْنَ مَالِكٍ. [ابوداود: ٤٥٦٨ ، ٤٥٦٩؛ ترمذی: ١٤١١؛ نسائی: ٤٨٣٦ ، ٤٨٣٧ ، ٤٨٣٨ ، ٤٨٣٩ ، ٤٨٤٠ ، ٤٨٤١ ، ٤٨٤٢]

ہوں اور نہ نام ہے حمل بن مالک بن نابغہ کا بلکہ یہ ہے کسی نے کہا: ہم کیونکر دیت دیں ایسے کی جس نے نہ پیا نہ کھایا نہ بولا نہ چلایا تو گیا آیا۔



(٤٣٩٣) عَنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ ﷺ قَالَ: ضَرَبَتِ امْرَأَةٌ ضَرَّتَهَا بِعَمُوْدِ فُسْطَاطٍ وَهِيَ حُبْلَى فَقَتَلَتْهَا قَالَ: وَاحِدَا هُمَا لَحْيَانِيَّةٌ قَالَ: فَجَعَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ دِيَةَ الْمَقْتُوْلَةِ عَلَى عَصَبَةِ الْعَاقِلَةِ وَغُرَّةً لِمَا فِي بَطْنِهَا فَقَالَ رَجُلٌ مِنْ عَصَبَةِ الْقَاتِلَةِ: أَنَغْرَمُ دِيَةَ مَنْ لَّا أَكَلَ وَلَاشَرِبَ وَلَا اسْتَهَلَّ؟ فَمِثْلُ ذٰلِكَ يُطَلُّ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((أَسَجْعٌ كَسَجْعِ الْأَعْرَابِ؟)) قَالَ: وَجَعَلَ عَلَيْهِمُ الدِّيَةَ.

مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک عورت نے اپنی سوت کو ڈیرے کی لکڑی سے مارا وہ حاملہ تھی مر گئی، ان میں سے ایک بنی لحیان کی عورت تھی جناب رسول اللہ ﷺ نے مقتولہ کی دیت قاتلہ کے کنبے والوں سے دلائی اور پیٹ کے بچے کی دیت ایک غلام مقرر کی ایک شخص جو قاتلہ کی قوم سے تھا بولا: ہم کیونکر تاوان دیں اس کا جس نے نہ پیا، نہ کھایا، نہ چلایا ایسا گیا آیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''بدویوں کی طرح قافیہ دار عبارت بولتا ہے اور واجب کیا ان پر دیت کو۔''



(٤٣٩٤) عَنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ ﷺ قَالَ: إِنَّ امْرَأَةً قَتَلَتْ ضَرَّتَهَا بِعَمُوْدِ فُسْطَاطٍ فَأُتِيَ فِيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَضَى عَلَى عَاقِلَتِهَا بِالدِّيَةِ وَكَانَتْ حَامِلًا فَقَضَى فِي الْجَنِيْنِ بِغُرَّةٍ فَقَالَ بَعْضُ عَصَبَتِهَا: أَنَدِيْ مَنْ لَّاطَعِمَ وَلَا شَرِبَ وَلَا صَاحَ فَاسْتَهَلَّ؟ وَمِثْلُ ذٰلِكَ يُطَلُّ؟ فَقَالَ: ((سَجْعٌ كَسَجْعِ الْأَعْرَابِ؟)). [راجع: ٤٣٨٥]

مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک عورت نے اپنی سوت کو خیمہ کی لکڑی سے مارا، پھر یہ مقدمہ جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس لایا گیا آپ ﷺ نے فرمایا: ''قاتلہ کے کنبے والے دیت دیں گے۔'' مقتولہ پیٹ سے تھی آپ ﷺ نے پیٹ کے بچے کی دیت ایک غلام دلایا قاتلہ کے کنبے والوں میں سے۔ ایک شخص بولا: ہم کیونکر دیت دیں اس کی جس نے نہ کھایا نہ پیا نہ رویا نہ چلایا یہ تو گیا آیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''گنواروں کی طرح مسجع اور مقفی بولتا ہے۔''

(٤٣٩٥) عَنْ مَنْصُوْرٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَ مَعْنَى حَدِيْثِ جَرِيْرٍ وَمُفَضَّلٍ. [راجع: ٤٣٩٣]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔



(٤٣٩٦) عَنْ شُعْبَةَ عَنْ مَنْصُوْرٍ بِإِسْنَادِهِمُ الْحَدِيْثَ بِقِصَّتِهِ غَيْرَ أَنَّ فِيْهِ فَأَسْقَطَتْ فَرُفِعَ ذٰلِكَ إِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَقَضَى فِيْهِ بِغُرَّةٍ وَجَعَلَهُ عَلَى أَوْلِيَاءِ الْمَرْأَةِ وَلَمْ يَذْكُرْ فِي الْحَدِيْثِ دِيَةَ الْمَرْأَةِ. [راجع: ٤٣٩٣]

حدیث وہی ہے جو اوپر بیان کی گئی ہے۔



(٤٣٩٧) عَنِ الْمِسْوَرِ بْنِ مَخْرَمَةَ قَالَ:

مسور بن مخرمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مشورہ لیا لوگوں

اسْتَشَارَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ النَّاسَ فِي مِلَاصِ الْمَرْأَةِ فَقَالَ الْمُغِيرَةُ بْنُ شُعْبَةَ رضی اللہ عنہ: شَهِدْتُ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وسلم قَضَى فِيهِ بِغُرَّةٍ عَبْدٍ أَوْ أَمَةٍ قَالَ: فَقَالَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ اِئْتِنِي بِمَنْ يَشْهَدُ مَعَكَ قَالَ: فَشَهِدَ لَهُ مُحَمَّدُ بْنُ مَسْلَمَةَ.

[ابوداود: ٤٥٧٠؛ ابن ماجه: ٢٦٤٠]

سے پیٹ کے بچے کی دیت کے باب میں۔ مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا اس میں ایک غلام کا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا مغیرہ سے اور کسی شخص کو لا جو تیرے ساتھ گواہی دے، پھر محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ نے مغیرہ رضی اللہ عنہ کے موافق بیان کیا۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: ہر چند مغیرہ رضی اللہ عنہ صادق تھے مگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے احتیاطاً اور ایک گواہی طلب کی۔



بسم الله الرحمن الرحيم

# كِتَابُ الْحُدُودِ
# حدود کے مسائل

## بَابُ حَدِّ السَّرِقَةِ وَنِصَابِهَا.
## باب: چوری کی حد اور اس کے نصاب کا بیان۔

(٤٣٩٨) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ يَقْطَعُ السَّارِقَ فِيْ رُبْعِ دِيْنَارٍ فَصَاعِدًا . [بخاري: ٦٧٨٩؛ ابوداود: ٤٣٨٣؛ ترمذي: ١٤٤٥؛ نسائي: ٤٩٣١، ٤٩٣٣، ٤٩٣٤، ٤٩٣٥، ٤٩٣٦؛ ابن ماجه: ٢٥٨٥]

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ چور کا ہاتھ پاؤں چوتھائی دینار یا زیادہ کے مال میں کاٹتے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: چور کا ہاتھ بالا جماع کاٹا جائے گا لیکن چوری کے نصاب میں علما کا اختلاف ہے۔ اہل ظاہر کے نزدیک کچھ نصاب کی شرط نہیں بلکہ قلیل، کثیر ہر چیز کی چوری میں ہاتھ کاٹا جائے گا اور یہی قول ہے ابن بنت شافعی کا اور یہی منقول ہے حسن بصری رحمہ اللہ اور خوارج سے اور جمہور علما کے نزدیک نصاب شرط ہے اب اختلاف ہے اس کی مقدار میں تو امام شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک نصاب ربع دینار ہے سونے کا یا اس قدر مالیت کی اور کوئی چیز اور مالک اور احمد اور اسحاق رحمہم اللہ کے نزدیک ربع دینار یا تین درہم اور ابن شبرمہ رحمہ اللہ اور ابن ابی لیلیٰ رحمہ اللہ کے نزدیک پانچ درہم اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک دس درہم اور صحیح شافعی رحمہ اللہ کا قول ہے اور باقی اقوال مردود ہیں اور مخالف ہیں حدیث صریح کے۔ (مختصراً)

(٤٣٩٩) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِمِثْلِهِ فِي هٰذَا الإِسْنَادِ. [راجع: ٤٣٩٨]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٤٠٠) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَا تُقْطَعُ يَدُ السَّارِقِ إِلَّا فِيْ رُبْعِ دِيْنَارٍ فَصَاعِدًا)). [بخاري: ٦٧٩٠؛ ابوداود: ٤٣٨٤؛ نسائي: ٤٩٣٠، ٤٩٣٢]

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "چور کا ہاتھ نہ کاٹا جائے گا مگر چوتھائی دینار یا زیادہ کی چوری میں۔"

○ ○ ○ ○

(٤٤٠١) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((لَا تُقْطَعُ الْيَدُ إِلَّا فِيْ رُبْعِ دِيْنَارٍ فَمَا فَوْقَهُ)). [نسائي: ٤٩٥٠، ٤٩٥١، ٤٩٥٤، ٤٩٥٥]

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، انہوں نے سنا جناب رسول اللہ ﷺ سے آپ ﷺ فرماتے تھے: "چور کا ہاتھ نہ کاٹا جائے گا مگر چوتھائی دینار یا زیادہ میں۔"

○ ○ ○ ○

(٤٤٠٢) عَنْ عَمْرَةَ عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا أَنَّهَا سَمِعَتِ النَّبِيَّ ﷺ يَقُولُ: ((لَا تُقْطَعُ يَدُ سَارِقٍ إِلَّا فِي رُبُعِ دِينَارٍ فَصَاعِدًا)).

[نسائی: ٤٩٤٣، ٤٩٤٤، ٤٩٤٥]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٤٤٠٣) عَنْ يَزِيدَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْهَادِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ. [راجع: ٤٤٠٢]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٤٠٤) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: لَمْ تُقْطَعْ يَدُ سَارِقٍ فِي عَهْدِ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ فِي أَقَلَّ مِنْ ثَمَنِ الْمِجَنِّ حَجَفَةٍ أَوْ تُرْسٍ وَكِلَاهُمَا ذُو ثَمَنٍ.

[بخاری: ٦٧٩٢]

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، چور کا ہاتھ جناب رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں نہیں کٹا ڈھال سے کم قیمت میں جحفہ ہو یا ترس۔ یہ دونوں قیمت دار ہیں (جحفہ بتقدیم حائے مہملہ مفتوحہ پھر جیم مفتوحہ اور ترس دونوں ڈھال کو کہتے ہیں اسی طرح مجن اس کو کہتے ہیں جس سے آڑ کی جائے)۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

(٤٤٠٥) عَنْ أَبِي أُسَامَةَ كُلُّهُمْ عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَ حَدِيثِ ابْنِ نُمَيْرٍ عَنْ حُمَيْدِ [بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ] الرُّؤَاسِيِّ وَفِي حَدِيثِ عَبْدِالرَّحِيمِ وَأَبِي أُسَامَةَ وَهُوَ يَوْمَئِذٍ ذُو ثَمَنٍ.

[بخاری: ٦٧٩٢، ٦٧٩٤]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٤٠٦) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ قَطَعَ سَارِقًا فِي مِجَنٍّ قِيمَتُهُ ثَلٰثَةُ دَرَاهِمَ.

[بخاری: ٦٧٩٥؛ ابوداود: ٤٣٨٥؛ نسائی: ٤٩٢٣]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ نے ایک چور کا ہاتھ کاٹا سپر کی چوری میں جس کی قیمت تین درہم تھی۔

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ یہ حدیث دلیل ہے مالک اور احمد اور اسحاق رحمہم اللہ کی اور شافعی رحمہ اللہ نے اس کی تاویل یہ کی ہے کہ اس وقت میں تین درہم چوتھائی دینار کے ہوں گے۔

(٤٤٠٧) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيثِ يَحْيَى عَنْ مَالِكٍ غَيْرَ أَنَّ بَعْضَهُمْ قَالَ: قِيمَتُهُ وَبَعْضُهُمْ قَالَ: ثَمَنُهُ ثَلَاثَةُ دَرَاهِمَ.

[بخاری: ٦٧٩٧؛ ابوداود: ٤٣٨٥؛ ترمذی: ١٤٤٦؛ نسائی: ٤٩٢٤، ٤٩٢٥]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔ بعض نے "قیمته" کی جگہ "ثمنه" کا لفظ استعمال کیا ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٤٠٨) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَعَنَ اللّٰهُ السَّارِقَ يَسْرِقُ الْبَيْضَةَ

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "لعنت کرے اللہ تعالیٰ چور پر چراتا ہے انڈے کو پھر کاٹا جاتا ہے ہاتھ اس کا اور

فَتُقْطَعُ يَدُهُ وَيَسْرِقُ الْحَبْلَ فَتُقْطَعُ يَدُهُ)).

چراتا ہے رسی کو پھر کاٹا جاتا ہے ہاتھ اس کا۔“

[نسائی: ٤٨٨٨؛ ابن ماجہ: ٢٥٨٣]

فائدہ۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ غیر معین پر لعنت کرنا درست ہے جیسے کوئی کہے لعنت ہے ظالم پر یا کاذب پر یا بے ایمان پر اور کسی کا نام نہ لے اور بعض نے معین پر بھی لعنت کو درست رکھا ہے جب تک اس پر حد نہ پڑے اور جب حد پڑ جائے تو درست نہیں کیونکہ حد سے وہ پاک ہو جاتا ہے۔

(٤٤٠٩) عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ غَيْرَ أَنَّهُ يَقُوْلُ: ((إِنْ سَرَقَ حَبْلًا وَإِنْ سَرَقَ بَيْضَةً)).

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

## بَابُ قَطْعِ السَّارِقِ الشَّرِيْفِ وَغَيْرِهِ وَالنَّهْيِ عَنِ الشَّفَاعَةِ فِي الْحُدُوْدِ.

## باب: چور اگرچہ شریف ہو اس کا ہاتھ کاٹنا اور حدود میں سفارش نہ کرنا۔

(٤٤١٠) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا أَنَّ قُرَيْشًا أَهَمَّهُمْ شَأْنُ الْمَرْأَةِ الْمَخْزُوْمِيَّةِ الَّتِي سَرَقَتْ فَقَالُوْا: مَنْ يُكَلِّمُ فِيْهَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ؟ فَقَالُوْا: وَمَنْ يَجْتَرِئُ عَلَيْهِ إِلَّا أُسَامَةُ رضی اللہ عنہ حِبُّ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ؟ فَكَلَّمَهُ أُسَامَةُ رضی اللہ عنہ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((أَتَشْفَعُ فِي حَدٍّ مِّنْ حُدُوْدِ اللّٰهِ؟)) ثُمَّ قَامَ فَاخْتَطَبَ فَقَالَ: ((أَيُّهَا النَّاسُ! إِنَّمَا أَهْلَكَ الَّذِيْنَ قَبْلَكُمْ أَنَّهُمْ كَانُوْا إِذَا سَرَقَ فِيْهِمُ الشَّرِيْفُ تَرَكُوْهُ وَإِذَا سَرَقَ فِيْهِمُ الضَّعِيْفُ أَقَامُوْا عَلَيْهِ الْحَدَّ وَايْمُ اللّٰهِ! لَوْ أَنَّ فَاطِمَةَ (رضی اللہ عنہا) بِنْتَ مُحَمَّدٍ ﷺ سَرَقَتْ لَقَطَعْتُ يَدَهَا)) وَفِي حَدِيْثِ ابْنِ رُمْحٍ: ((إِنَّمَا هَلَكَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ)). [بخاری: ٣٤٧٥، ٣٧٣٢، ٦٧٨٧، ٦٧٨٨؛ ابوداود: ٤٣٧٣؛ ترمذی: ١٤٣٠؛ نسائی: ٤٩١٤؛ ابن ماجہ: ٢٥٤٧]

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، قریش کو فکر پیدا ہوئی مخزومی عورت کی چوری کرنے سے (کیونکہ وہ قوم کی شریف تھی) انہوں نے کہا: کون کہہ سکتا ہے اس باب میں جناب رسول اللہ ﷺ سے؟ لوگوں نے کہا: اتنی جرأت تو کسی میں نہیں البتہ اسامہ رضی اللہ عنہ جو جناب رسول اللہ ﷺ کا چہیتا ہے وہ کہے تو کہے (کیونکہ اسامہ، زید رضی اللہ عنہ کے بیٹے تھے اور زید رضی اللہ عنہ جناب رسول اللہ ﷺ کے لے پالک بیٹے تھے) آخر اسامہ رضی اللہ عنہ نے جناب رسول اللہ ﷺ سے کہا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اے اسامہ! تو سفارش کرتا ہے اللہ تعالیٰ کی حد میں۔“ (جب امام تک حد کا مقدمہ پہنچ جائے تو سفارش کرنا درست نہیں، البتہ اس سے قبل بعض کے نزدیک جائز ہے بشرطیکہ مجرم شریر نہ ہو) پھر آپ ﷺ کھڑے ہوئے اور خطبہ سنایا اور فرمایا: ”اے لوگو! تم سے پہلے لوگ انہی کرتوتوں سے تباہ ہوئے جب کوئی اچھا شریف آدمی ان میں کا چوری کرتا تو اس کو چھوڑ دیتے اور جب کوئی ناتواں (بے وسیلہ) ایسا کرتا تو اس پر حد قائم کرتے، اللہ کی قسم! اگر فاطمہ (رضی اللہ عنہا) (محمد ﷺ) کی بیٹی چوری کرے تو اس کا بھی ہاتھ کاٹ ڈالوں گا۔“

فائدہ۔ کیونکہ جو قاعدہ اور قانون بنایا جائے وہ سب پر بلا لحاظ چلنا چاہیے ورنہ ملک برباد ہو گا حکومت تباہ ہو جائے گی افسوس ہے کہ مسلمان جو سب سے زیادہ ایک زمانے میں قانون کے خصوصاً قانون الٰہی کے پابند تھے اب سب قوموں سے بڑھ کر بے قانون اور بے قاعدہ ہو رہے ہیں۔ ان لوگوں میں نہ مذہبی قانون باقی رہا ہے نہ ملکی۔ ہر شخص شتر بے مہار ہے اور بعض بے وقوف اس کو آزادی اور حریت خیال کرتے ہیں حالانکہ حریت یہی ہے کہ انسان قانون کا پابند ہو کہ اپنے اپنے منافع کے حاصل کرنے میں بلا خوف و خطر مشغول رہیں اور زبردست سب مطیع اور منقاد اور وابستہ قانون ہوں یہ حدیث (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(🌸🌸 گزشتہ سے پیوستہ) بھی عقلمندوں کے نزدیک حضور ﷺ کی نبوت کی کھلی دلیل ہے۔ اتنا عدل اور انصاف اور ایسی خالص للّٰہیت اور راست بازی ایسی ناتربیت یافتہ قوم میں جیسے اس زمانے میں عرب تھے بغیر رب کریم کی تعلیم اور امداد کے سمجھ میں نہیں آتی۔

(٤٤١١) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّ قُرَيْشًا اَهَمَّهُمْ شَانُ الْمَرْاَةِ الَّتِيْ سَرَقَتْ فِيْ عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِيْ غَزْوَةِ الْفَتْحِ فَقَالُوْا: مَنْ يُكَلِّمُ فِيْهَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالُوْا: مَنْ يَجْتَرِئُ عَلَيْهِ اِلَّا اُسَامَةُ بْنُ زَيْدٍ رضی اللہ عنہ حِبُّ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَاُتِيَ بِهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَكَلَّمَهُ فِيْهَا اُسَامَةُ بْنُ زَيْدٍ فَتَلَوَّنَ وَجْهُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: ((اَتَشْفَعُ فِيْ حَدٍّ مِّنْ حُدُوْدِ اللّٰهِ؟)) فَقَالَ [لَهُ] اُسَامَةُ رضی اللہ عنہ اسْتَغْفِرْ لِيْ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! فَلَمَّا كَانَ الْعَشِيُّ قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَاخْتَطَبَ فَاَثْنٰى عَلَى اللّٰهِ [تَعَالٰى] بِمَا هُوَ اَهْلُهُ ثُمَّ قَالَ: ((اَمَّا بَعْدُ! فَاِنَّمَا اَهْلَكَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ اَنَّهُمْ كَانُوْا اِذَا سَرَقَ فِيْهِمُ الشَّرِيْفُ تَرَكُوْهُ وَاِذَا سَرَقَ فِيْهِمُ الضَّعِيْفُ اَقَامُوْا عَلَيْهِ الْحَدَّ وَاِنِّيْ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَوْاَنَّ فَاطِمَةَ (رضی اللہ عنہا) بِنْتَ مُحَمَّدٍ ﷺ سَرَقَتْ لَقَطَعْتُ يَدَهَا)) ثُمَّ اَمَرَ بِتِلْكَ الْمَرْاَةِ الَّتِيْ سَرَقَتْ فَقُطِعَتْ يَدُهَا قَالَ يُوْنُسُ: قَالَ ابْنُ شِهَابٍ: قَالَ عُرْوَةُ: قَالَتْ عَائِشَةُ رضی اللہ عنہا: فَحَسُنَتْ تَوْبَتُهَا بَعْدُ وَتَزَوَّجَتْ وَكَانَتْ تَاْتِيْ بَعْدَ ذٰلِكَ فَاَرْفَعُ حَاجَتَهَا اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ [بخاری: ٢٦٤٨، ٤٣٠٤، ٦٨٠٠؛ابوداود: ٤٣٩٦؛ نسائی: ٤٩١٧، ٤٩١٨]

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، جو بی بی تھیں جناب رسول اللہ ﷺ کی، قریش کو فکر پیدا ہوئی اس عورت کی جس نے جناب رسول اللہ ﷺ کے زمانہ مبارک میں جب مکہ فتح ہوا چوری کی۔ لوگوں نے کہا: کون کہے گا اس باب میں جناب رسول اللہ ﷺ سے انہوں نے کہا: اتنی جرأت کون کرسکتا ہے آپ ﷺ کے سامنے سوا اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما کے جو چہیتا ہے جناب رسول اللہ ﷺ کا، آخر وہ عورت جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس لائی گئی اور اسامہ رضی اللہ عنہ نے سفارش کی آپ ﷺ کے چہرے کا رنگ بدل گیا (غصے سے) اور فرمایا: "تو اللہ تعالیٰ کی حد میں سفارش کرتا ہے۔" اسامہ نے کہا: یارسول اللہ! آپ ﷺ میرے لئے دعا کیجئے معافی کی، جب شام ہوئی تو جناب رسول اللہ ﷺ کھڑے ہوئے اور خطبہ پڑھا پہلے اللہ تعالیٰ کی تعریف کی جیسے اس کو شایان ہے۔ پھر فرمایا: "بعد اس کے! تم سے پہلے لوگ اسی لیے ہلاک ہوئے کہ جب کوئی عزت دار آدمی چوری کرتا تو اس کو چھوڑ دیتے اور جب غریب ناتواں کرتا تو اس پر حد قائم کرتے اور میں تو قسم اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اگر فاطمہ (رضی اللہ عنہا)، (محمد ﷺ) کی بیٹی بھی چوری کرے تو اس کا ہاتھ کاٹ ڈالوں۔" حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے کہا: (ہاتھ کاٹنے کے بعد) وہ چور عورت اچھی ہوگئی اور اس نے نکاح کرلیا وہ میرے پاس آتی میں اس کے مطلب کو جناب رسول اللہ ﷺ سے عرض کردیتی۔

○ ○ ○ ○

(٤٤١٢) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كَانَتِ امْرَاَةٌ مَخْزُوْمِيَّةٌ تَسْتَعِيْرُ الْمَتَاعَ وَتَجْحَدُهٗ فَاَمَرَ النَّبِيُّ ﷺ بِقَطْعِ يَدِهَا فَاَتٰى اَهْلُهَا اُسَامَةَ [بْنَ زَيْدٍ] فَكَلَّمُوْهُ فَكَلَّمَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فِيْهَا ثُمَّ ذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِ

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، ایک عورت مخزومی اسباب مانگ کرلیتی پھر مکر جاتی تو جناب رسول اللہ ﷺ نے حکم فرمایا اس کا ہاتھ کاٹنے کے لیے، اس کے لوگوں نے اسامہ رضی اللہ عنہ سے سفارش کی اسامہ رضی اللہ عنہ نے جناب رسول اللہ ﷺ سے کہا پھر اسی طرح

اللَّيْثِ وَيُونُسَ . [ابو داود: ٤٣٧٤]

بیان کیا جیسے اوپر گزرا۔

فائدہ: یعنی یہ بھی اس کی عادت تھی نہ یہ کہ ہاتھ اسی جرم میں کٹا کیونکہ لے کر مکر جانا سرقہ نہیں ہے بلکہ خیانت ہے اکثر ائمہ کا بھی یہی قول ہے اور احمد رحمہ اللہ اور اسحاق رحمہ اللہ کے نزدیک اس میں بھی ہاتھ کاٹا جائے گا۔

(٤٤١٣) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ امْرَأَةً مِنْ بَنِي مَخْزُومٍ سَرَقَتْ فَأُتِيَ بِهَا النَّبِيُّ ﷺ فَعَاذَتْ بِأُمِّ سَلَمَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((وَاللهِ! لَوْ كَانَتْ فَاطِمَةُ لَقَطَعْتُ يَدَهَا)) فَقُطِعَتْ. [نسائی: ٤٩٠٦]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔ ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ حَدِّ الزِّنٰی .

## باب: زنا کی حد کا بیان۔

(٤٤١٤) عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: ((خُذُوْا عَنِّيْ خُذُوْا عَنِّيْ فَقَدْ جَعَلَ اللهُ لَهُنَّ سَبِيْلًا الْبِكْرُ بِالْبِكْرِ جَلْدُ مِائَةٍ وَنَفْيُ سَنَةٍ وَالثَّيِّبُ بِالثَّيِّبِ جَلْدُ مِائَةٍ وَالرَّجْمُ)) . [ابو داود: ٤٤١٥، ٤٤١٦؛ ترمذی: ١٤٣٤؛ ابن ماجه: ٢٥٥٠]

عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مجھ سے سیکھ لو، سیکھ لو مجھ سے (شرع کی باتیں) اللہ تعالیٰ نے عورتوں کیلئے ایک راہ نکالی جب بکر زنا کرے بکر سے تو سو کوڑے لگاؤ اور ایک سال کیلئے ملک سے باہر کر دو اور ثیب ثیب سے کرے تو سو کوڑے لگاؤ پھر پتھروں سے مار ڈالو۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: بکر جب زنا کرے بکر سے یا ثیب سے تو ہر حال میں بکر کو سو کوڑے پڑیں گے اور ایک سال کے لیے جلاوطن ہوگا اور ثیبہ کو رجم کریں گے اسی طرح ثیب اگر زنا کرے باکرہ سے تو ثیب کو رجم کریں گے اور باکرہ کو سو کوڑے لگائیں گے اور ایک برس کے لیے جلاوطن کریں گے اور بکر سے مراد مرد یا عورت ہے جس نے بنکاح صحیح جماع نہ کیا ہو اور وہ آزاد اور عاقل اور بالغ ہو اگرچہ کافر ہو اور علما نے اجماع کیا ہے کہ بکر زانی کو سو کوڑے لگائیں گے اور ثیب کو رجم کریں گے اور اس میں کسی کا خلاف نہیں البتہ خوارج اور بعض معتزلہ سے منقول ہے کہ انہوں نے رجم کا انکار کیا ہے اور ثیب کو پہلے کوڑے لگائیں گے پھر رجم کریں گے۔ اسحاق رحمہ اللہ اور داؤد رحمہ اللہ اور اہل ظاہر اور بعض شافعیہ کا یہی قول ہے اور جمہور علما کے نزدیک صرف رجم کافی ہے اور بکر کو ایک سال کیلئے جلاوطن کریں گے مرد ہو یا عورت، امام شافعی رحمہ اللہ اور جمہور علما کا یہی قول ہے اور حسن رحمہ اللہ کے نزدیک نفی واجب نہیں ہے اور مالک رحمہ اللہ اور اوزاعی رحمہ اللہ نے کہا کہ عورتوں پر نفی نہیں ہے۔ انتھٰی مختصرًا۔

(٤٤١٥) عَنْ مَنْصُوْرٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ. [راجع: ٤٤٠٦]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٤١٦) عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ نَبِيُّ اللهِ ﷺ إِذَا أُنْزِلَ عَلَيْهِ الْوَحْيُ كُرِبَ لِذٰلِكَ وَتَرَبَّدَ لَهُ وَجْهُهُ قَالَ: فَأُنْزِلَ عَلَيْهِ ذَاتَ يَوْمٍ فَلُقِيَ كَذٰلِكَ فَلَمَّا سُرِّيَ عَنْهُ قَالَ: ((خُذُوْا عَنِّيْ قَدْ جَعَلَ اللهُ لَهُنَّ سَبِيْلًا الثَّيِّبُ بِالثَّيِّبِ

عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ پر جب وحی اترتی تو آپ ﷺ کو سختی معلوم ہوتی۔ اور چہرہ مبارک پر مٹی کا رنگ آجاتا۔ ایک دن آپ ﷺ پر وحی اتری آپ ﷺ کو ایسی ہی سختی معلوم ہوئی جب وحی موقوف ہوگئی تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''سیکھ لو مجھ سے، اللہ تعالیٰ نے عورتوں کے لیے راستہ کر دیا اگر ثیب ثیب سے زنا کرے

وَالْبِكْرُ بِالْبِكْرِ الثَّيِّبُ جَلْدُ مِائَةٍ ثُمَّ رَجْمًا بِالْحِجَارَةِ وَالْبِكْرُ جَلْدُ مِائَةٍ ثُمَّ نَفْيُ سَنَةٍ)). [راجع: ٤٤١٤]

اور بکر بکر سے تو ثیب کو سو کوڑے لگا کر سنگسار کریں گے۔ اور بکر کو سو کوڑے لگا کر وطن سے باہر کر دیں گے ایک سال تک۔"

(٤٤١٧) عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ غَيْرَ أَنَّ فِي حَدِيثِهِمَا: ((الْبِكْرُ يُجْلَدُ وَيُنْفٰى وَالثَّيِّبُ يُجْلَدُ وَيُرْجَمُ)) لَا يَذْكُرَانِ سَنَةً وَلَا مِائَةً [راجع: ٤٤١٤]

وہی ہے جو اوپر گزرا اس میں ایک سال کی مدت اور کوڑوں کا شمار نہیں ہے۔



## بَابُ رَجْمِ الثَّيِّبِ فِي الزِّنٰى.

## باب: شادی شدہ زانی کو سنگسار کرنے کا بیان۔

(٤٤١٨) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ: قَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ وَهُوَ جَالِسٌ عَلٰى مِنْبَرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ إِنَّ اللّٰهَ [قَدْ] بَعَثَ مُحَمَّدًا ﷺ بِالْحَقِّ وَأَنْزَلَ اللّٰهُ عَلَيْهِ آيَةَ الرَّجْمِ قَرَأْنَاهَا وَوَعَيْنَاهَا وَعَقَلْنَاهَا فَرَجَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَرَجَمْنَا بَعْدَهُ فَأَخْشٰى إِنْ طَالَ بِالنَّاسِ زَمَانٌ أَنْ يَقُوْلَ قَائِلٌ: مَا نَجِدُ الرَّجْمَ فِي كِتَابِ اللّٰهِ فَيَضِلُّوْا بِتَرْكِ فَرِيضَةٍ أَنْزَلَهَا اللّٰهُ وَإِنَّ الرَّجْمَ فِي كِتَابِ اللّٰهِ حَقٌّ عَلٰى مَنْ زَنٰى إِذَا أَحْصَنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَاءِ إِذَا قَامَتِ الْبَيِّنَةُ أَوْ كَانَ الْحَبَلُ أَوِ الْاِعْتِرَافُ. [بخاري: ٦٨٢٩، ٦٨٣٠؛ ابوداود: ٤٤١٨؛ ترمذي: ١٤٣٢؛ ابن ماجه: ٢٥٥٣]

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ جناب رسول اللہ ﷺ کے منبر پر بیٹھے تھے انہوں نے کہا: اللہ جل شانہ نے حضرت محمد ﷺ کو بھیجا حق کے ساتھ اور ان پر کتاب اتاری اسی کتاب میں رجم کی آیت تھی (الشَّيْخُ وَالشَّيْخَةُ إِذَا زَنَيَا فَارْجُمُوْهُمَا) لیکن اس کی تلاوت موقوف ہوگئی اور حکم باقی ہے ہم نے اس آیت کو پڑھا اور یاد رکھا اور سمجھا تو رجم کیا جناب رسول اللہ ﷺ نے اور ہم نے بھی آپ ﷺ کے بعد رجم کیا، میں ڈرتا ہوں جب زیادہ مدت گزرے تو کوئی یہ نہ کہنے لگے: ہم کو اللہ کی کتاب میں رجم نہیں ملتا۔ پھر گمراہ ہو جائے اس فرض کو چھوڑ کر جس کو اللہ تعالیٰ نے اتارا (یہ کہنا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا صحیح ہوا اور خوارج نے یہی کہا اور گمراہ ہوئے) بیشک رجم حق ہے اللہ تعالیٰ کی کتاب میں اس شخص پر جو محصن ہو کر زنا کرے مرد ہو یا عورت جب گواہ قائم ہوں زنا پر یا حمل نمودار ہو یا خود اقرار کرے۔

**فائدہ:** نووی رحمہ اللہ نے کہا: یہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا مذہب ہے کہ عورت کا جب خاوند اور مولیٰ نہ ہو پھر حمل نمودار ہو تو اس کو زنا کی حد لگا دیں گے اور مالک رحمہ اللہ کا بھی یہی قول ہے بشرطیکہ جبراً اجماع کرنا ثابت نہ ہو اور عورت پردیسی نہ ہو جو یہ کہے کہ حمل خاوند سے ہے یا مولیٰ سے ہے اور شافعی اور ابوحنیفہ اور جمہور علماء رحمہم اللہ کے نزدیک صرف حمل کے نمودار ہونے سے حد نہ پڑے گی جب تک زنا کے گواہ نہ ہوں یا زنا کا اقرار نہ کرے۔

(٤٤١٩) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ. [راجع: ٤٤١٨]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔



## بَابُ مَنِ اعْتَرَفَ عَلٰى نَفْسِهِ بِالزِّنٰى.

## باب: جو شخص زنا کا اعتراف کرلے اس کا بیان۔

(٤٤٢٠) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ قَالَ: أَتٰى رَجُلٌ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ فِي الْمَسْجِدِ فَنَادَاهُ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! إِنِّي زَنَيْتُ فَأَعْرَضَ عَنْهُ فَتَنَحّٰى تِلْقَاءَ وَجْهِهِ فَقَالَ لَهُ:

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک شخص مسلمانوں میں سے آیا جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس مسجد میں اور پکارا آپ ﷺ کو، کہنے لگا: یارسول اللہ ﷺ! میں نے زنا کیا۔ آپ ﷺ نے اس کی طرف سے منہ پھیر لیا، وہ دوسری طرف سے آیا اور کہنے لگا: یارسول اللہ! میں نے زنا

يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! اِنِّي زَنَيْتُ فَاَعْرَضَ عَنْهُ فَتَنَحّٰى تِلْقَاءَ وَجْهِهِ فَقَالَ لَهٗ: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! اِنِّي زَنَيْتُ فَأَعْرَضَ عَنْهُ حَتّٰى ثَنّٰى ذٰلِكَ عَلَيْهِ اَرْبَعَ مَرَّاتٍ فَلَمَّا شَهِدَ عَلٰى نَفْسِهٖ اَرْبَعَ شَهَادَاتٍ دَعَاهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: ((اَبِكَ جُنُوْنٌ؟)) قَالَ لَا قَالَ: ((فَهَلْ اَحْصَنْتَ؟)) قَالَ: نَعَمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اذْهَبُوْا بِهٖ فَارْجُمُوْهُ)) قَالَ ابْنُ شِهَابٍ: فَاَخْبَرَنِيْ مَنْ سَمِعَ جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ: فَكُنْتُ فِيْمَنْ رَجَمَهٗ فَرَجَمْنَاهُ بِالْمُصَلّٰى فَلَمَّا اَذْلَقَتْهُ الْحِجَارَةُ هَرَبَ فَاَدْرَكْنَاهُ بِالْحَرَّةِ فَرَجَمْنَاهُ.

[بخاری: ٦٨١٥، ٧١٦٧، ٦٨٢٥]

کیا آپ ﷺ نے اس کی طرف سے منہ پھیر لیا یہاں تک کہ چار بار اس نے اقرار کیا جب چار بار اقرار کر چکا تو آپ ﷺ نے اس کو بلایا اور پوچھا: ”تو دیوانہ تو نہیں ہے؟“ وہ بولا: نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”تو محصن ہے۔“ یعنی ثیب ہے (اس کے معنی اوپر گزر رے) وہ بولا: ہاں تب آپ ﷺ نے صحابہ سے فرمایا: ”اس کو لے جاؤ اور سنگسار کرو۔“ (اس سے معلوم ہوا کہ امام کا خود شریک ہونا ضروری نہیں) جابر رضی اللہ عنہ نے کہا: ہم نے اس کو رجم کیا عید گاہ میں (یا جنازگاہ میں) (نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس سے یہ نکلا کہ عید اور جنازہ کی نماز کے لیے جو میدان ہو اس کا حکم مسجد کا نہیں ہے) جب پتھروں کی تیزی اس کو معلوم ہوئی تو بھاگا، پھر ہم نے اس کو حرہ میں پایا وہاں پتھروں سے مار ڈالا۔

○ ○ ○ ○

(٤٤٢١) قَالَ مُسْلِمٌ: وَرَوَاهُ اللَّيْثُ اَيْضًا عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ خَالِدِ بْنِ مُسَافِرٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ .

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور اہل کوفہ اور احمد رحمہ اللہ کا یہی قول ہے کہ زنا ثابت نہیں ہوتا جب تک چار بار اقرار نہ کرے اور امام مالک رحمہ اللہ اور شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک ایک بار اقرار کافی ہے بدلیل دوسری حدیث کے اور ابن ابی لیلیٰ رحمہ اللہ کے نزدیک چار مجلسوں میں چار بار اقرار کرنا چاہیے۔ اس لیے کہ شاید اب بھی اپنے قول سے پھر جائے اور مسلمان کی جان سلامت رہے۔ ایک روایت میں ہے کہ آپ ﷺ نے اس کی قوم والوں سے اس کا حال پوچھا۔ انہوں نے کہا: وہ خاصا ہوشیار آدمی ہے اس سے یہ نکلا کہ مجنون کا اقرار صحیح نہیں اور اس پر حد واجب ہے اور اس پر اجماع ہے۔ (نووی رحمہ اللہ) نووی رحمہ اللہ نے کہا: شافعی رحمہ اللہ اور احمد رحمہ اللہ کے نزدیک جس نے زنا کا اقرار کیا ہو اور وہ پتھر مارتے وقت بھاگے تو اس کو چھوڑ دینا چاہیے پھر اگر وہ اقرار سے پھر جائے تو اس کو چھوڑ دیں گے ورنہ رجم کریں گے اور مالک رحمہ اللہ کے نزدیک اس کا پیچھا کر کے مار ڈالنا چاہیے اور امام شافعی رحمہ اللہ کی دلیل وہ ہے جو ابوداؤد کی روایت میں ہے آپ ﷺ نے فرمایا: ”تم نے اس کو چھوڑ کیوں نہ دیا شاید وہ توبہ کرتا اور اللہ تعالیٰ اس کی توبہ قبول کرتا۔ انتھی مختصراً

(٤٤٢٢) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ أَيْضًا وَفِي حَدِيثِهِمَا جَمِيعًا قَالَ ابْنُ شِهَابٍ: أَخْبَرَنِي مَنْ سَمِعَ جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ كَمَا ذَكَرَ عُقَيْلٌ.

[بخاری: ٥٢٧١]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٤٢٣) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ نَحْوَ رِوَايَةِ عُقَيْلٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَعِيدٍ وَأَبِي سَلَمَةَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ. [بخاری: ٥٢٧٠، ٦٨١٤،

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

۶۸۲۰؛ابوداود: ۴۴۳۰؛ترمذی: ۱۴۲۹؛نسائی: ۱۹۵۵]

(٤٤٢٤) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: رَأَيْتُ مَاعِزَ بْنَ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ حِيْنَ جِيْءَ بِهِ إِلَى النَّبِيِّ ﷺ رَجُلٌ قَصِيْرٌ أَعْضَلُ لَيْسَ عَلَيْهِ رِدَاءٌ فَشَهِدَ عَلَى نَفْسِهِ أَرْبَعَ مَرَّاتٍ أَنَّهُ زَنَى فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: ((فَلَعَلَّكَ؟)) قَالَ: لَا وَاللهِ! إِنَّهُ قَدْ زَنَى الْأَخِرُ قَالَ: فَرَجَمَهُ ثُمَّ خَطَبَ فَقَالَ: ((أَلَا كُلَّمَا نَفَرْنَا [غَازِيْنَ] فِيْ سَبِيْلِ اللهِ خَلَفَ أَحَدُهُمْ لَهُ نَبِيْبٌ كَنَبِيْبِ التَّيْسِ يَمْنَحُ أَحَدُهُمُ الْكُثْبَةَ أَمَا وَاللهِ إِنْ يُمَكِّنِّيْ مِنْ أَحَدِهِمْ لَأُنَكِّلَنَّهُ عَنْهُ)). [ابوداود: ۴۴۲۲]

جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے ماعز بن مالک رضی اللہ عنہ کو دیکھا، جب وہ لائے گئے جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس وہ ایک شخص تھے ٹھگنے ان پر چادر نہ تھی یعنی اس وقت ان کا بدن ننگا تھا انہوں نے چار بار زنا کا اقرار کیا۔ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”شاید تو نے (بوسہ لیا ہوگا یا مساس کیا ہوگا؟)“ ماعز بولا: نہیں قسم اللہ کی اس نالائق نے زنا کیا۔ جب آپ ﷺ نے ان کو رجم کیا پھر فرمایا: ”جب ہم نکلتے ہیں جہاد کے لیے اللہ تعالیٰ کی راہ میں تو کوئی پیچھے رہ جاتا ہے اور آواز کرتا ہے بکری کی سی آواز (جیسے بکری جماع کے وقت چلاتی ہے) اور دیتا ہے کسی کو تھوڑا دودھ (یعنی جماع کرتا ہے) (دودھ سے مراد منی ہے) قسم اللہ کی! اگر اللہ مجھ کو قدرت دے گا ایسے کسی پر تو میں اس کو سزا دوں گا۔“ (تاکہ دوسرں کو عبرت ہو)۔



فائدہ: بوسہ لیا ہوگا یا مساس کیا ہوگا مقصود حضور ﷺ کا یہ تھا کہ وہ اپنے اقرار سے پھر جائے اور اس کی جان بچ جائے۔ اس حدیث سے یہ نکلا جو زنا کا اقرار کرے امام اس کو اس طرح سے تعلیم دے اور اگر وہ پھر جائے تو اس سے مؤاخذہ نہ کرے اور یہ تعلیم حقوق العباد میں درست نہیں نہ پھرنا ان میں صحیح ہے۔

(٤٤٢٥) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: أُتِيَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ بِرَجُلٍ قَصِيْرٍ أَشْعَثَ ذِيْ عَضَلَاتٍ عَلَيْهِ إِزَارٌ وَقَدْ زَنَى فَرَدَّهُ مَرَّتَيْنِ ثُمَّ أَمَرَ بِهِ فَرُجِمَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: ((كُلَّمَا نَفَرْنَا غَازِيْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللهِ تَخَلَّفَ أَحَدُكُمْ يَنِبُّ نَبِيْبَ التَّيْسِ يَمْنَحُ إِحْدَاهُنَّ الْكُثْبَةَ إِنَّ اللهَ لَا يُمْكِنِّيْ مِنْ أَحَدٍ مِنْهُمْ إِلَّا جَعَلْتُهُ نَكَالًا)) أَوْ نَكَّلْتُهُ. قَالَ: فَحَدَّثْتُهُ سَعِيْدَ بْنَ جُبَيْرٍ فَقَالَ: إِنَّهُ رَدَّهُ أَرْبَعَ مَرَّاتٍ. [ابو داود: ۴۴۲۳]

جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک ٹھگنا شخص گھٹیل مضبوط ازار باندھے ہوئے آیا اس نے زنا کیا تھا آپ ﷺ نے دو بار اس کی بات کو ٹالا پھر حکم کیا وہ سنگسار کیا گیا بعد اس کے آپ ﷺ نے فرمایا: ”جب ہم نکلتے ہیں اللہ کی راہ میں جہاد کے لیے تو کوئی نہ کوئی تم میں سے پیچھے رہ جاتا ہے اور بکری کی طرح آواز کرتا ہے کسی عورت کو تھوڑا دودھ دیتا ہے بیشک اللہ تعالیٰ جب میرے قابو میں ایسے شخص کو دے گا میں اس کو ایسی سزا دوں گا جو نصیحت ہو دوسرں کے لیے۔“ راوی نے کہا: میں نے یہ حدیث سعید بن جبیر سے بیان کی، انہوں نے کہا: آپ ﷺ نے چار بار اس کی بات کو ٹالا۔

(٤٤٢٦) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ نَحْوَ حَدِيْثِ ابْنِ جَعْفَرٍ وَوَافَقَهُ شَبَابَةُ عَلَى قَوْلِهِ فَرَدَّهُ مَرَّتَيْنِ وَفِيْ حَدِيْثِ أَبِيْ عَامِرٍ فَرَدَّهُ مَرَّتَيْنِ أَوْ ثَلَاثًا. [راجع: ۴۴۲۵]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

(٤٤٢٧) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ لِمَاعِزِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه: ((اَحَقٌّ مَا بَلَغَنِي عَنْكَ؟)) قَالَ: وَمَا بَلَغَكَ عَنِّي؟ قَالَ: ((بَلَغَنِي اَنَّكَ وَقَعْتَ بِجَارِيَةِ آلِ فُلَانٍ)) قَالَ: نَعَمْ فَشَهِدَ اَرْبَعَ شَهَادَاتٍ ثُمَّ اَمَرَبِهِ فَرُجِمَ.

[ابوداود: ٤٤٢٢؛ ترمذی: ١٤٢٧]

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ نے ماعز بن مالک رضی اللہ عنہ سے پوچھا: ”جو خبر میں نے تیری سنی ہے وہ سچ ہے؟“ ماعز نے کہا: وہ کیا خبر ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ”تو نے جماع کیا فلاں لوگوں کی لونڈی سے۔“ ماعز نے کہا: ہاں سچ ہے پھر اس نے چار بار اقرار کیا۔ آپ ﷺ نے حکم کیا پتھروں سے مارا گیا۔



(٤٤٢٨) عَنْ اَبِي سَعِيدٍ رضي الله عنه اَنَّ رَجُلًا مِنْ اَسْلَمَ يُقَالُ لَهُ: مَاعِزُ بْنُ مَالِكٍ اَتَى رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: اِنِّي اَصَبْتُ فَاحِشَةً فَاَقِمْهُ عَلَيَّ فَرَدَّهُ النَّبِيُّ ﷺ مِرَارًا قَالَ: ثُمَّ سَأَلَ قَوْمَهُ فَقَالُوْا: مَا نَعْلَمُ بِهِ بَاْسًا اِلَّا اَنَّهُ اَصَابَ شَيْئًا يَرَى اَنَّهُ لَا يُخْرِجُهُ مِنْهُ اِلَّا اَنْ يُقَامَ فِيهِ الْحَدُّ فَرَجَعَ اِلَى رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ فَاَمَرَنَا اَنْ نَرْجُمَهُ قَالَ فَانْطَلَقْنَا بِهِ اِلَى بَقِيعِ الْغَرْقَدِ قَالَ: فَمَا اَوْثَقْنَاهُ وَلَا حَفَرْنَا لَهُ فَرَمَيْنَاهُ بِالْعِظَامِ وَالْمَدَرِ وَالْخَزَفِ قَالَ: فَاشْتَدَّ وَاشْتَدَدْنَا خَلْفَهُ حَتّٰى اَتٰى عُرْضَ الْحَرَّةِ فَانْتَصَبَ لَنَا فَرَمَيْنَاهُ بِجَلَامِيدِ الْحَرَّةِ يَعْنِي الْحِجَارَةَ حَتّٰى سَكَتَ قَالَ: ثُمَّ قَامَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ خَطِيبًا مِنَ الْعَشِيِّ قَالَ: ((اَوَكُلَّمَا انْطَلَقْنَا غُزَاةً فِي سَبِيلِ اللّٰهِ تَخَلَّفَ رَجُلٌ فِي عِيَالِنَا لَهُ نَبِيبٌ كَنَبِيبِ التَّيْسِ عَلَيَّ اَنْ لَا اُوْتٰى بِرَجُلٍ فَعَلَ ذٰلِكَ اِلَّا نَكَّلْتُ بِهِ)) قَالَ: فَمَا اسْتَغْفَرَ لَهُ وَلَا سَبَّهُ. [ابوداود: ٤٤٣١]

ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک شخص قبیلہ اسلم کا جس کا نام ماعز بن مالک رضی اللہ عنہ تھا جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور کہنے لگا: مجھ سے گناہ ہوا ہے تو سزا دیجئے مجھ کو، جناب رسول اللہ ﷺ نے کئی بار اس کی بات کو ٹال دیا۔ پھر آپ ﷺ نے اس کی قوم سے پوچھا اس کا حال (کہیں مجنوں تو نہیں ہے) انہوں نے کہا: اس کو کوئی بیماری نہیں، مگر اس سے ایسا کام ہو گیا ہے وہ سمجھتا ہے اس کا کوئی علاج نہیں سوا حد قائم کرنے کے۔ پھر وہ لوٹ کر آیا رسول اللہ ﷺ کے پاس۔ اور آپ ﷺ نے حکم کیا ہم کو اس کے رجم کرنے کا۔ ہم اس کو لے کر چلے بقیع الغرقد (مدینہ کا قبرستان ہے۔ یا اللہ! میرا دفن بقیع کو کردے) کی طرف، نہ ہم نے اس کو باندھا، نہ اس کے لیے گڑھا کھودا۔ ہم نے اس کو مارا ہڈیوں اور ڈھیلوں اور ٹھیکروں سے وہ دوڑ کر بھاگا۔ ہم بھی اس کے پیچھے بھاگے۔ یہاں تک کہ حرہ میں آیا۔ وہاں نمودار ہوا تو ہم نے حرہ کے پتھروں سے مارا، ٹھنڈا ہو گیا۔ پھر شام کو جناب رسول اللہ ﷺ خطبہ پڑھنے کو کھڑے ہوئے اور فرمایا: ”جب ہم چلتے ہیں اللہ کی راہ میں جہاد کو کوئی نہ کوئی ہمارے پیچھے رہ کر بکری کی آواز کرتا ہے۔ مجھ پر ضروری ہے جو کوئی شخص ایسا کرے میرے پاس لایا جائے تو میں اس کو سزا دوں۔“ پھر نہ آپ ﷺ نے دعا کی اس کے لیے، نہ اس کو برا کہا (دعا اس لیے نہیں کی کہ اور کوئی اس طمع سے یہ کام نہ کر بیٹھے اور برا اس لیے نہیں کہا کہ اس کے گناہ کا تدارک ہو گیا اور اس کی توبہ قبول ہو گئی)۔



فائدہ: باندھنا تو کسی کے نزدیک ضروری نہیں۔ گڑھا کھودنے میں علما کا اختلاف ہے۔ مالک اور ابوحنیفہ اور احمد رحمہ اللہ کے نزدیک مرد یا عورت کسی کے لیے گڑھا نہ کھودنا چاہیے۔ اور قتادہ اور ابوثور اور ابویوسف رحمہ اللہ کے نزدیک دونوں کے لیے گڑھا کھودنا چاہیے۔ اور ابوحنیفہ رحمہ اللہ سے بھی ایک روایت یہی ہے اور مالک رحمہ اللہ کے نزدیک جس کا رجم شہادت سے ہو اس کے لیے گڑھا کھودیں اور جس کا اقرار سے ہو۔ (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(۞۞ گزشتہ سے پیوستہ) اس کے لیے نہ کھودیں اور شافعیہ کے نزدیک مرد کے لیے نہ کھودیں۔ لیکن عورت کے باب میں تین قول ہیں: ایک یہ کہ سینہ تک گڑھا مستحب ہے تا کہ اس کا ستر نہ کھلے۔ دوسرے نہ مستحب ہے نہ مکروہ بلکہ حاکم کی رائے پر ہے۔ تیسرے یہ کہ گواہی کی صورت میں مستحب ہے اور اقرار کی صورت میں مستحب نہیں۔ تا کہ اس کو بھاگنے کا موقع ملے۔ (نووی رحمہ اللہ مختصراً)

(٤٤٢٩) عَنْ دَاوُدَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَ مَعْنَاهُ وَقَالَ فِي الْحَدِيْثِ: فَقَامَ النَّبِيُّ ﷺ مِنَ الْعَشِيِّ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَاَثْنٰى عَلَيْهِ ثُمَّ قَالَ: ((اَمَّا بَعْدُ! فَمَا بَالُ اَقْوَامٍ اِذَا غَزَوْنَا يَتَخَلَّفُ اَحَدُهُمْ عَنَّا لَهُ نَبِيْبٌ كَنَبِيْبِ التَّيْسِ)) وَلَمْ يَقُلْ: ((فِيْ عِيَالِنَا)).

[راجع: ٤٤١٩]

وہی جو اوپر گزرا۔ اس میں یہ ہے کہ آپ ﷺ شام کو خطبہ کے لیے کھڑے ہوئے تو اللہ تعالیٰ کی حمد و تعریف کی۔ پھر فرمایا: ''بعد اس کے کیا حال ہے لوگوں کا جب ہم جہاد کو جاتے ہیں تو ان میں سے کوئی پیچھے رہ جاتا ہے اور ایسی آواز نکالتا ہے جیسے بکری۔'' اخیر تک۔

○ ○ ○ ○

(٤٤٣٠) عَنْ دَاوُدَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ بَعْضَ هٰذَا الْحَدِيْثِ غَيْرَ أَنَّ فِيْ حَدِيْثِ سُفْيَانَ فَاعْتَرَفَ بِالزِّنٰى ثَلَاثَ مَرَّاتٍ. [راجع: ٤٤٢٩]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٤٣١) عَنْ بُرَيْدَةَ ﷺ قَالَ: جَآءَ مَاعِزُ بْنُ مَالِكٍ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! طَهِّرْنِيْ فَقَالَ: ((وَيْحَكَ ارْجِعْ فَاسْتَغْفِرِ اللّٰهَ وَتُبْ اِلَيْهِ)) قَالَ: فَرَجَعَ غَيْرَ بَعِيْدٍ ثُمَّ جَآءَ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! طَهِّرْنِيْ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ مِثْلَ ذٰلِكَ حَتّٰى اِذَا كَانَتِ الرَّابِعَةُ قَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((فِيْمَ اُطَهِّرُكَ؟)) فَقَالَ: مِنَ الزِّنٰى فَسَأَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَبِهٖ جُنُوْنٌ؟)) فَاُخْبِرَ اَنَّهُ لَيْسَ بِمَجْنُوْنٍ فَقَالَ: ((اَشَرِبَ خَمْرًا؟)) فَقَامَ رَجُلٌ فَاسْتَنْكَهَهُ فَلَمْ يَجِدْ مِنْهُ رِيْحَ خَمْرٍ قَالَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَزَنَيْتَ؟)) فَقَالَ: نَعَمْ فَاَمَرَ بِهٖ فَرُجِمَ فَكَانَ النَّاسُ فِيْهِ فِرْقَتَيْنِ قَائِلٌ يَقُوْلُ: لَقَدْ هَلَكَ لَقَدْ اَحَاطَتْ بِهٖ خَطِيْئَتُهُ وَقَائِلٌ يَقُوْلُ: مَاتَوْبَةٌ اَفْضَلَ مِنْ تَوْبَةِ مَاعِزٍ ﷺ اَنَّهُ جَآءَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَوَضَعَ يَدَهُ فِيْ يَدِهٖ ثُمَّ قَالَ: اقْتُلْنِيْ بِالْحِجَارَةِ قَالَ: فَلَبِثُوْا

بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ماعز بن مالک رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور کہنے لگا: یا رسول اللہ! پاک کیجئے مجھ کو۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ارے چل اللہ تعالیٰ سے بخشش مانگ اور توبہ کر۔'' تھوڑی دور وہ لوٹ کر گیا۔ پھر آیا اور کہنے لگا: یا رسول اللہ! پاک کیجئے مجھ کو۔ آپ ﷺ نے ایسا ہی فرمایا۔ جب چوتھی مرتبہ ہوا تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں کاہے سے پاک کروں تجھ کو؟'' ماعز رضی اللہ عنہ نے کہا: زنا سے۔ جناب رسول اللہ ﷺ نے (لوگوں سے) پوچھا: ''کیا اس کو جنون ہے؟'' معلوم ہوا جنون نہیں ہے۔ پھر فرمایا: ''کیا اس نے شراب پی ہے؟'' ایک شخص کھڑا ہوا اور اس کا منہ سونگھا تو شراب کی بو نہیں پائی۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ''(ماعز رضی اللہ عنہ سے) کیا تو نے زنا کیا؟'' وہ بولا: ہاں۔ آپ ﷺ نے حکم کیا وہ پتھروں سے مارا گیا۔ اب اس کے باب میں لوگ دو فریق ہو گئے۔ ایک تو یہ کہتا: ماعز رضی اللہ عنہ تباہ ہوا گناہ نے اس کو گھیر لیا۔ دوسرا یہ کہتا کہ ماعز رضی اللہ عنہ کی توبہ سے بہتر کوئی توبہ نہیں۔ وہ جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور اپنا ہاتھ آپ ﷺ کے ہاتھ میں رکھ دیا اور کہنے لگا: مجھ کو پتھروں سے مار ڈالیے، دو تین دن تک لوگ یہی کہتے رہے بعد اس کے جناب رسول اللہ ﷺ تشریف لائے۔ اور صحابہ رضی اللہ عنہم بیٹھے تھے۔ آپ ﷺ

بِذٰلِكَ يَوْمَيْنِ أَوْ ثَلَاثَةً ثُمَّ جَاءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَهُمْ جُلُوْسٌ فَسَلَّمَ ثُمَّ جَلَسَ فَقَالَ: ((اسْتَغْفِرُوْا لِمَاعِزِ بْنِ مَالِكٍ)) قَالَ فَقَالُوْا: غَفَرَ اللّٰهُ لِمَاعِزِ ابْنِ مَالِكٍ ؓ قَالَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَقَدْ تَابَ تَوْبَةً لَوْ قُسِمَتْ بَيْنَ أُمَّةٍ لَوَسِعَتْهُمْ)) قَالَ: ثُمَّ جَاءَتْهُ امْرَأَةٌ مِنْ غَامِدٍ مِنَ الْأَزْدِ فَقَالَتْ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! طَهِّرْنِيْ فَقَالَ: ((وَيْحَكِ ارْجِعِيْ فَاسْتَغْفِرِي اللّٰهَ وَتُوْبِيْ إِلَيْهِ)) فَقَالَتْ: أَرَاكَ تُرِيْدُ أَنْ تُرَدِّدَنِيْ كَمَا رَدَّدْتَ مَاعِزَ بْنَ مَالِكٍ قَالَ: ((وَمَا ذَاكِ؟)) قَالَتْ: إِنَّهَا حُبْلٰى مِنَ الزِّنَا فَقَالَ: ((آنْتِ؟)) قَالَتْ: نَعَمْ فَقَالَ لَهَا: ((حَتّٰى تَضَعِيْ مَا فِيْ بَطْنِكِ)) قَالَ فَكَفَلَهَا رَجُلٌ مِنَ الْأَنْصَارِ حَتّٰى وَضَعَتْ قَالَ فَأَتَى النَّبِيَّ ﷺ فَقَالَ: قَدْ وَضَعَتِ الْغَامِدِيَّةُ فَقَالَ: ((إِذًا لَا نَرْجُمُهَا وَنَدَعُ وَلَدَهَا صَغِيْرًا لَيْسَ لَهُ مَنْ يُرْضِعُهُ)) فَقَامَ رَجُلٌ مِنَ الْأَنْصَارِ فَقَالَ: إِلَيَّ رِضَاعُهُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! قَالَ: فَرَجَمَهَا.

[ابو داود: ٤٤٣٣]

نے سلام کیا۔ پھر بیٹھے فرمایا: ''دعا مانگو ماعز (ؓ) کے لیے۔'' صحابہ ؓ نے کہا: اللہ بخشے ماعز بن مالک ؓ کو۔ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ماعز (ؓ) نے ایسی توبہ کی ہے کہ اگر وہ توبہ ایک امت کے لوگوں میں بانٹی جائے تو سب کو کافی ہو جائے۔'' بعد اس کے آپ ﷺ کے پاس ایک عورت آئی غامد کی (جو ایک شاخ ہے) ازد کی (ازد ایک قبیلہ ہے مشہور) اور کہنے لگی: یارسول اللہ! پاک کر دیجیے مجھ کو۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اری چل اور دعا مانگ اللہ سے بخشش کی اور توبہ کر اس کی درگاہ میں۔'' عورت نے کہا: آپ ﷺ مجھ کو لوٹانا چاہتے ہیں جیسے ماعز کو لوٹایا تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تجھے کیا ہوا؟'' وہ بولی: میں پیٹ سے ہوں زنا سے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تو خود؟'' اس نے کہا: ہاں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اچھا ٹھہر۔ جب تک تو جنے۔'' (کیونکہ حاملہ کا رجم نہیں ہو سکتا اور اس پر اجماع ہے اسی طرح کوڑے لگانا یہاں تک کہ وہ جنے) پھر ایک انصاری شخص نے اس کی خبر گیری اپنے ذمہ لی۔ جب وہ جنی تو انصاری جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور عرض کیا: غامدیہ جن چکی ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ابھی تو ہم اس کو رجم نہیں کریں گے۔ اور اس کے بچے کو بے دودھ کے نہ چھوڑیں گے۔'' ایک شخص انصاری بولا: یارسول اللہ (ﷺ)! میں بچے کو دودھ پلواؤں گا تب آپ ﷺ نے اس کو رجم کیا۔

فائدہ: نووی ؒ نے کہا: اس حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ حد سے گناہ مٹ جاتا ہے اور یہ صراحتاً موجود ہے۔ عبادہ بن صامت ؓ کی روایت میں ہے کہ جس نے ایسا کوئی گناہ کیا پھر دنیا میں اس کی سزا ملی تو وہی کفارہ ہو گیا اور ہم نہیں جانتے کسی کا اختلاف اس میں اور یہ بھی ثابت ہوا کہ کبیرہ گناہ بھی توبہ سے معاف ہو جاتا ہے۔ اور اس پر اجماع ہے مسلمانوں کا اور قتل میں ابن عباس ؓ کا خلاف ہے۔

سبحان اللہ! یہ غامدیہ عورت ہمت اور جرأت میں مردوں سے زیادہ تھی اللہ تعالیٰ اس کو بخشے۔

(٤٤٣٢) عَنْ بُرَيْدَةَ ؓ أَنَّ مَاعِزَ بْنَ مَالِكٍ الْأَسْلَمِيَّ ؓ أَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! إِنِّيْ قَدْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ زَنَيْتُ وَإِنِّيْ أُرِيْدُ أَنْ تُطَهِّرَنِيْ فَرَدَّهُ فَلَمَّا كَانَ مِنَ الْغَدِ أَتَاهُ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! إِنِّيْ قَدْ زَنَيْتُ فَرَدَّهُ الثَّانِيَةَ فَأَرْسَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ إِلٰى قَوْمِهٖ

حضرت بریدہ ؓ سے روایت ہے، ماعز بن مالک اسلمی ؓ آئے جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس اور کہنے لگے: یارسول اللہ ﷺ! میں نے ظلم کیا اپنی جان پر اور زنا کیا۔ میں چاہتا ہوں کہ آپ مجھ کو پاک کریں۔ آپ ﷺ نے ان کو پھیر دیا جب دوسرا دن ہوا تو وہ پھر آئے اور کہنے لگے: یارسول اللہ! میں نے زنا کیا آپ ﷺ نے ان کو پھیر دیا بعد اس کے ان کی قوم کے پاس کسی کو بھیجا اور دریافت کرایا ''ان کی عقل میں کچھ

فَقَالَ: ((أَتَعْلَمُوْنَ بِعَقْلِهِ بَأْسًا تُنْكِرُوْنَ مِنْهُ شَيْئًا؟)) فَقَالُوْا: مَا نَعْلَمُهُ إِلَّا وَفِيَّ الْعَقْلِ مِنْ صَالِحِيْنَا فِيْمَا نُرٰى فَأَتَاهُ الثَّالِثَةَ فَأَرْسَلَ إِلَيْهِمْ أَيْضًا فَسَأَلَ عَنْهُ فَأَخْبَرُوْهُ أَنَّهُ لَا بَأْسَ بِهِ وَلَا بِعَقْلِهِ فَلَمَّا كَانَ الرَّابِعَةَ حَفَرَلَهُ حُفْرَةً ثُمَّ أَمَرَ بِهِ فَرُجِمَ. قَالَ: فَجَاءَتِ الْغَامِدِيَّةُ فَقَالَتْ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! إِنِّيْ زَنَيْتُ فَطَهِّرْنِيْ وَإِنَّهُ رَدَّهَا فَلَمَّا كَانَ الْغَدُ قَالَتْ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! لِمَ تَرُدُّنِيْ؟ لَعَلَّكَ أَنْ تَرُدَّنِيْ كَمَا رَدَدْتَّ مَاعِزًا فَوَاللّٰهِ! إِنِّيْ لَحُبْلٰى قَالَ: ((إِمَّا لَا فَاذْهَبِيْ حَتّٰى تَلِدِيْ)) قَالَ: فَلَمَّا وَلَدَتْ أَتَتْهُ بِالصَّبِيِّ فِيْ خِرْقَةٍ قَالَتْ: هٰذَا قَدْ وَلَدْتُّهُ قَالَ: ((اذْهَبِيْ فَأَرْضِعِيْهِ حَتّٰى تَفْطِمِيْهِ)) فَلَمَّا فَطَمَتْهُ أَتَتْهُ بِالصَّبِيِّ فِيْ يَدِهِ كِسْرَةُ خُبْزٍ فَقَالَتْ: هٰذَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! قَدْ فَطَمْتُهُ وَقَدْ أَكَلَ الطَّعَامَ فَدَفَعَ الصَّبِيَّ إِلٰى رَجُلٍ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ ثُمَّ أَمَرَ بِهَا فَحُفِرَ لَهَا إِلٰى صَدْرِهَا وَأَمَرَ النَّاسَ فَرَجَمُوْهَا فَيُقْبِلُ خَالِدُ بْنُ الْوَلِيْدِ بِحَجَرٍ فَرَمٰى رَأْسَهَا فَتَنَضَّحَ الدَّمُ عَلٰى وَجْهِ خَالِدٍ فَسَبَّهَا فَسَمِعَ النَّبِيُّ ﷺ سَبَّهُ إِيَّاهَا فَقَالَ: ((مَهْلًا يَا خَالِدُ! فَوَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهِ لَقَدْ تَابَتْ تَوْبَةً لَّوْ تَابَهَا صَاحِبُ مَكْسٍ لَغُفِرَ لَهُ)). ثُمَّ أَمَرَ بِهَا فَصَلّٰى عَلَيْهَا وَدُفِنَتْ. [ابوداود: ٤٤٤٢]

فتور ہے اور تم نے کوئی بات دیکھی۔'' انہوں نے کہا: ہم تو کچھ فتور نہیں جانتے اوران کی عقل اچھی ہے جہاں تک ہم سمجھتے ہیں، پھر تیسری بار ماعز رضی اللہ عنہ آئے آپ ﷺ نے ان کی قوم کے پاس پھر بھیجا اور یہی دریافت کرایا انہوں نے کہا: ان کو کوئی بیماری نہیں نہ ان کی عقل میں کچھ فتور ہے۔ جب چوتھی بار وہ آئے اور انہوں نے یہی کہا: میں نے زنا کیا ہے مجھ کو پاک کیجئے۔ حالانکہ توبہ سے بھی پاکی ہو سکتی تھی مگر ماعز رضی اللہ عنہ کو یہ شک ہوا کہ شاید توبہ قبول نہ ہو تو آپ نے ایک گڑھا ان کے لیے کھدوایا پھر حکم دیا وہ رجم کیے گئے۔ اس کے بعد غامد کی عورت آئی اور کہنے لگی یارسول اللہ! میں نے زنا کیا مجھ کو پاک کیجئے۔ آپ ﷺ نے اس کو پھیر دیا جب دوسرا دن ہوا اس نے کہا: یارسول اللہ! آپ ﷺ مجھے کیوں لوٹاتے ہیں شاید آپ ﷺ ایسے پھرانا چاہتے ہیں جیسے ماعز کو پھرایا تھا قسم اللہ کی! میں تو حاملہ ہوں تو اب زنا میں کیا شک ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اچھا اگر تو نہیں لوٹتی (اور توبہ کر کے پاک ہونا نہیں چاہتی بلکہ دنیا کی سزا ہی چاہتی ہے) تو جا جننے کے بعد آنا۔'' جب وہ جنی تو بچہ کو ایک کپڑے میں لپیٹ کر لائی آپ ﷺ نے فرمایا: ''اسی کو تو نے جنا جا اس کو دودھ پلا، جب اس کا دودھ چھٹے تو آ۔'' (شافعی اور احمد اور اسحٰق رحمہم اللہ کا یہی قول ہے کہ عورت کو رجم نہ کریں گے جننے کے بعد بھی جب تک دودھ کا بندوبست نہ ہو، ورنہ دودھ چھٹنے تک انتظار کریں گے امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور مالک رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک جنتے ہی رجم کریں گے) جب اس کا دودھ چھٹا تو وہ بچے کو۔ لے کر آئی اس کے ہاتھ میں روٹی کا ایک ٹکڑا تھا۔ اور عرض کرنے لگی: اے نبی اللہ تعالیٰ کے! میں نے اس کا دودھ چھڑا دیا۔ اور یہ کھانا کھانے لگا ہے۔ آپ ﷺ نے وہ بچہ ایک مسلمان کو دے دیا پرورش پرورش بچہ ایک مسلمان کو دے دیا پرورش کے لیے۔ پھر حکم دیا اور ایک گڑھا کھودا گیا، اس کے سینے تک اور لوگوں کو حکم دیا اس کے سنگسار کرنے کا۔ خالد بن الولید رضی اللہ عنہ ایک پتھر لے کر آئے اور اس کے سر پر مارا تو خون اڑ کر خالد رضی اللہ عنہ کے منہ پر گرا، خالد رضی اللہ عنہ نے اس کو برا کہا، یہ برا کہنا جناب رسول اللہ ﷺ نے سن لیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''خبردار اے خالد! (ایسا مت کہو) قسم اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے۔ اس نے ایسی توبہ کی

ہے کہ اگر ناجائز محصول لینے والا (جو لوگوں پر ظلم کرتا ہے اور حقوق العباد میں گرفتار ہوتا ہے اور مسکینوں کو ستاتا ہے) ایسی توبہ کرے تو اس کا گناہ بھی بخش دیا جائے۔'' (حالانکہ دوسری حدیث میں ہے کہ ایسا شخص جنت میں نہ جائے گا) پھر حکم کیا آپ ﷺ نے اس پر نماز پڑھی اور وہ دفن کی گئی۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: اس حدیث سے یہ ثابت ہوا کہ زانی کی توبہ سے حد ساقط نہ ہوگی۔ اور ایسا ہی چور اور شرابی کی توبہ سے اور یہی صحیح قول ہے۔ اور ایک قول ہمارے مذہب کا اور مالک رحمۃ اللہ علیہ کے مذہب کا یہ ہے کہ توبہ سے حد ساقط ہو جائے گی اور ڈاکو اگر ماخوذی سے پہلے توبہ کرے تو سب کے نزدیک حد ساقط ہو جائے گی۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہما کے نزدیک ساقط نہ ہوگی۔ دوسری روایت میں ہے کہ حضور ﷺ نے خود اس عورت پر نماز پڑھی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ اس پر نماز پڑھتے ہیں اور وہ زانیہ تھی اور اختلاف کیا ہے علما نے اس باب میں مالک رحمۃ اللہ علیہ اور احمد رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک امام اور بزرگ لوگ نماز نہ پڑھیں مرجوم پر اور باقی لوگ پڑھ لیں۔ اور امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک سب لوگ پڑھیں اور زہری رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک کوئی نہ پڑھے۔ اور قتادہ کے نزدیک ولد الزنا پر نماز نہ پڑھیں یہاں تک کہ فساق اور فجار اور اہل حدود وغیرہ پر بھی اور اس عورت نے تو ایسا کام کیا تھا کہ مردوں سے بھی دشوار ہے اور میرے نزدیک تو اس عورت کا درجہ اور مرتبہ حضور ﷺ کی نماز کے طفیل سے اس زمانے کے اولیا اور صلحا سے بھی بڑھ کر ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

(٤٤٣٣) عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ امْرَاَةً مِنْ جُهَيْنَةَ اَتَتْ نَبِيَّ اللّٰهِ ﷺ وَهِيَ حُبْلٰى مِنَ الزِّنٰى فَقَالَتْ: يَانَبِيَّ اللّٰهِ! اَصَبْتُ حَدًّا فَاَقِمْهُ عَلَيَّ فَدَعَا نَبِيُّ اللّٰهِ ﷺ وَلِيَّهَا فَقَالَ: ((اَحْسِنْ اِلَيْهَا فَاِذَا وَضَعَتْ فَأْتِنِيْ بِهَا)) فَفَعَلَ فَاَمَرَ بِهَا نَبِيُّ اللّٰهِ ﷺ فَشُكَّتْ عَلَيْهَا ثِيَابُهَا ثُمَّ اَمَرَ بِهَا فَرُجِمَتْ ثُمَّ صَلّٰى عَلَيْهَا فَقَالَ لَهُ عُمَرُ رضی اللہ عنہ: تُصَلِّيْ عَلَيْهَا؟ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! وَقَدْ زَنَتْ قَالَ: ((لَقَدْ تَابَتْ تَوْبَةً لَوْقُسِمَتْ بَيْنَ سَبْعِيْنَ مِنْ اَهْلِ الْمَدِيْنَةِ لَوَسِعَتْهُمْ وَهَلْ وَجَدْتَ تَوْبَةً اَفْضَلَ مِنْ اَنْ جَادَتْ بِنَفْسِهَا لِلّٰهِ تَعَالٰى)). [ابوداود: ٤٤٤٠، ٤٤٤١؛ ترمذی: ١٤٣٥؛ نسائی: ١٩٥٦]

عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک عورت جہینہ کی رسول اللہ ﷺ کے پاس آئی اور وہ حاملہ تھی زنا سے اس نے کہا: اے نبی اللہ کے! میں نے حد کا کام کیا ہے تو مجھ کو حد لگایئے۔ جناب رسول اللہ ﷺ نے اس کے ولی کو بلایا اور فرمایا: ''اس کو اچھی طرح رکھ جب وہ جنے تو میرے پاس لے کر آ۔'' اس نے ایسا ہی کیا پھر جناب رسول اللہ ﷺ نے اس عورت کو حکم دیا اس کے کپڑے مضبوط باندھے گئے تاکہ ستر نہ کھلے (نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: عورت کو بٹھا کر رجم کریں گے اور مرد کو کھڑا کر کے جمہور کا یہی قول ہے اور مالک رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک مرد کو بھی بٹھائیں گے اور بعض نے کہا: امام کو اختیار ہے۔) پھر حکم دیا وہ رجم کی گئی بعد اس کے اس پر نماز پڑھی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: یا رسول اللہ! آپ ﷺ اس پر نماز پڑھتے ہیں اس نے تو زنا کیا تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اس نے توبہ بھی تو کی اور ایسی توبہ کی کہ اگر مدینہ کے ستر آدمیوں پر تقسیم کی جائے تو کافی ہو جائے سب کو اور تو نے اس سے بہتر توبہ کون سی دیکھی کہ اس نے اپنی جان اللہ کے واسطے دے دی۔''

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ: سبحان اللہ! ایسی عورت کا کیا کہنا اللہ تعالیٰ اس کو بخشے اور اس کے درجے بلند کرے اور اپنی رحمت سے ہم گناہ گار روسیاہوں کی بھی مغفرت کرے جو کام اس عورت نے کیا ہے وہ اس وقت میں اچھے اچھے بزرگ عالموں اور درویشوں سے بھی دشوار ہے جان دینا تو بہت بڑا کام ہے۔ ذرا سی بے عزتی یا دنیا کی تکلیف اور سختی بھی دین کے کام کے لیے گوارہ نہیں کرتے اور دنیاداروں کی خوشامد اور چاپلوسی میں ایسے غرق ہیں کہ دین کو بالائے طاق رکھ دیا ہے۔

(٤٤٣٤) عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ. [راجع: ٤٤٣٣]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٤٣٥) عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ وَزَيْدِ بْنِ خَالِدٍ الْجُهَنِيِّ اَنَّهُمَا قَالَا: اِنَّ رَجُلًا مِّنَ الْاَعْرَابِ اَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! اَنْشُدُكَ اللّٰهَ اِلَّا قَضَيْتَ لِىْ بِكِتَابِ اللّٰهِ فَقَالَ الْخَصْمُ الْاٰخَرُ۔ وَهُوَ اَفْقَهُ مِنْهُ: نَعَمْ فَاقْضِ بَيْنَنَا بِكِتَابِ اللّٰهِ وَائْذَنْ لِّىْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((قُلْ)) فَقَالَ: اِنَّ ابْنِىْ كَانَ عَسِيْفًا عَلٰى هٰذَا فَزَنٰى بِامْرَاَتِهٖ وَاِنِّىْ اُخْبِرْتُ اَنَّ عَلَى ابْنِى الرَّجْمَ فَافْتَدَيْتُ مِنْهُ بِمِائَةِ شَاةٍ وَّوَلِيْدَةٍ فَسَاَلْتُ اَهْلَ الْعِلْمِ فَاَخْبَرُوْنِىْ اَنَّمَا عَلَى ابْنِىْ جَلْدُ مِائَةٍ وَّتَغْرِيْبُ عَامٍ وَاَنَّ عَلَى امْرَاَةِ هٰذَا الرَّجْمَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((وَالَّذِىْ نَفْسِىْ بِيَدِهٖ لَاَقْضِيَنَّ بَيْنَكُمَا بِكِتَابِ اللّٰهِ الْوَلِيْدَةُ وَالْغَنَمُ رَدٌّ وَعَلَى ابْنِكَ جَلْدُ مِائَةٍ وَتَغْرِيْبُ عَامٍ وَاغْدُ يَااُنَيْسُ اِلَى امْرَاَةِ هٰذَا فَاِنِ اعْتَرَفَتْ فَارْجُمْهَا)) قَالَ: فَغَدَا عَلَيْهَا فَاعْتَرَفَتْ فَاَمَرَبِهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَرُجِمَتْ.

[بخاري: ٢٣١٤، ٢٣١٥، ٢٦٩٥، ٢٦٩٦، ٢٧٢٤، ٤٧٢٥، ٦٦٣٣، ٦٦٣٤، ٦٨٢٧، ٦٨٣١، ٦٨٥٩، ٦٨٦٠، ٧١٩٣، ٧١٩٤، ٧٢٥٨، ٧٢٥٩، ٧٢٦٠، ٧٢٧٨، ٧٢٧٩، ٦٨٤٢، ٦٨٤٣؛ ابوداود: ٤٤٤٥؛ ترمذي: ١٤٣٣؛ نسائي: ٤٥٢٥، ٥٤٢٦، ٥٤٢٦؛ ابو داوٗد: ٢٥٤٩]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ اور زید بن خالد جہنی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک شخص جنگلی جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور کہنے لگا: میں آپ ﷺ کو اللہ کی قسم دیتا ہوں آپ ﷺ میرا فیصلہ اللہ کی کتاب کے موافق کر دیجیے۔ دوسرا اس کا حریف وہ اس سے زیادہ سمجھ دار تھا بولا: بہت اچھا آپ ﷺ اللہ کی کتاب کے موافق حکم کیجیے۔ اور اذن دیجیے مجھ کو بات کرنے کا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کہہ۔'' اس نے کہا: میرا بیٹا اس کے گھر نوکر تھا اس نے زنا کیا اس کی بی بی سے مجھ سے لوگوں نے کہا: تیرے بیٹے پر رجم ہے میں نے اس کا بدل دیا سو بکریاں اور ایک لونڈی پھر میں نے عالموں سے پوچھا انہوں نے کہا: تیرے بیٹے کو سو کوڑے پڑنے چاہئیں اور ایک برس تک جلا وطن اور اس کی بی بی پر رجم ہے۔ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میں تم دونوں کا فیصلہ اللہ تعالیٰ کی کتاب کے موافق کروں گا لونڈی اور بکریاں تو پھیر لے اور تیرے بیٹے کو سو کوڑے لگیں گے اور ایک برس تک جلا وطن رہے اور اے انیس! (بن ضحاک اسلمی جو صحابی ہیں) صبح کو تو اس کی عورت کے پاس جا اگر وہ اقرار کرے زنا کا تو اس کو رجم کر۔'' وہ صبح کو اس کے پاس گئے اس نے اقرار کیا آپ ﷺ نے حکم دیا وہ رجم کی گئی۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: انیس رضی اللہ عنہ کو اس لیے بھیجا کہ وہ عورت کو مطلع کرے کہ اس شخص نے اپنے بیٹے سے تجھ پر زنا کی تہمت کی ہے اور تو اس کو حد قذف لگوا سکتی ہے۔ مگر جب زنا کا اقرار کرے تو حد قذف واجب نہ ہوگی بلکہ عورت پر زنا کی حد ہوگی اور یہ تاویل ضروری کس لیے کہ زنا کی حد کے لیے انیس رضی اللہ عنہ کا بھیجنا ضروری نہ تھا بلکہ اگر زانی اقرار کرے تب بھی اس کی تعلیم وغیرہ مستحب ہے۔ جیسے اوپر گزر چکا۔

(٤٤٣٦) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ.

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

[راجع: ٤٤٣٦]

○ ○ ○ ○

## بَاب رَجْمِ الْيَهُوْدِ أَهْلِ الذِّمَّةِ فِي الزِّنٰى.

## باب: ذمی یہودی کو زنا میں سنگسار کرنے کا بیان۔

(٤٤٣٧) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ أَخْبَرَهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ أُتِيَ بِيَهُوْدِيٍّ وَيَهُوْدِيَّةٍ قَدْزَنَيَا فَانْطَلَقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حَتّٰى جَاءَ يَهُوْدَ فَقَالَ: ((مَا تَجِدُوْنَ فِي التَّوْرٰةِ عَلٰى مَنْ زَنٰى؟)) قَالُوْا: نُسَوِّدُ وُجُوْهَهُمَا وَنُحَمِّلُهُمَا وَنُخَالِفُ بَيْنَ وُجُوْهِهِمَا وَيُطَافُ بِهِمَا قَالَ: ((فَأْتُوْا بِالتَّوْرٰةِ إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِيْنَ)) فَجَاءُوْابِهَا فَقَرَأُوْهَا حَتّٰى إِذَا مَرُّوْا بِآيَةِ الرَّجْمِ وَضَعَ الْفَتَى الَّذِيْ يَقْرَأُ يَدَهُ عَلٰى آيَةِ الرَّجْمِ وَقَرَأَ مَا بَيْنَ يَدَيْهَا وَمَا وَرَاءَهَا فَقَالَ لَهُ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ سَلَامٍ رضی اللہ عنہ وَهُوَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مُرْهُ فَلْيَرْفَعْ يَدَهُ فَرَفَعَهَا فَإِذَا تَحْتَهَا آيَةُ الرَّجْمِ فَأَمَرَبِهِمَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَرُجِمَا قَالَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عُمَرَ رضی اللہ عنہ: كُنْتُ فِيْمَنْ رَجَمَهُمَا فَلَقَدْ رَأَيْتُهُ يَقِيْهَا مِنَ الْحِجَارَةِ بِنَفْسِهِ.

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک یہودی مرد آیا اور ایک یہودی عورت آئی دونوں نے زنا کیا تھا جناب رسول اللہ ﷺ تشریف لے گئے یہود کے پاس اور پوچھا: ''توریت میں زنا کی کیا سزا ہے؟'' انہوں نے کہا: ہم دونوں کا منہ کالا کرتے ہیں (اونٹ پر) ایک کا منہ ادھر اور ایک کا منہ ادھر (یعنی دونوں کی پیٹھ ملی رہتی ہے تاکہ لوگ دونوں کا منہ دیکھیں) پھر ان کو چکر لگواتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اچھا توریت لاؤ اگر تم سچ کہتے ہو۔'' وہ لے کر آئے اور پڑھنے لگے جب رجم کی آیت آئی تو جو شخص پڑھ رہا تھا اس نے اپنا ہاتھ اس آیت پر رکھ دیا اور آگے اور پیچھے کا مضمون پڑھا عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ (یہودیوں کے عالم جو مسلمان ہو گئے تھے) وہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے انہوں نے کہا: آپ ﷺ اس شخص سے کہیے اپنا ہاتھ اٹھائے اس نے ہاتھ اٹھایا تو رجم کی آیت ہاتھ کے نیچے نکلی۔ پھر آپ ﷺ نے حکم دیا وہ دونوں رجم کیے گئے۔ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا: میں ان لوگوں میں سے تھا جنہوں نے ان کو رجم کیا میں نے دیکھا مرد عورت کو بچاتا تھا پتھروں سے اپنی آڑ کر کے۔ یعنی پتھر اپنے اوپر لیتا محبت سے۔



فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے یہ نکلا کہ کافر پر زنا کی حد واجب ہے اور اس سے نکاح صحیح ہے ورنہ محصن کیسے ہوگا اور کافروں پر فروع دین کا بھی حکم ہے اور کفار کا مقدمہ جب مسلمان کے پاس آئے تو شرع کے موافق حکم دینا چاہیے اور آپ ﷺ نے یہودیوں سے دریافت کیا ان کو الزام دینے کیلئے نہ اس وجہ سے کہ ان کی تقلید منظور تھی۔ (انتھٰی مختصرًا)

(٤٤٣٨) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ رَجَمَ فِي الزِّنٰى يَهُوْدِيَّيْنِ رَجُلًا وَامْرَأَةً زَنَيَا فَأَتَتِ الْيَهُوْدُ إِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بِهِمَا وَسَاقُوا الْحَدِيْثَ بِنَحْوِهِ. [ابوداود: ٤٤٤٦؛ ترمذی: ١٤٣٦]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ نے زنا میں دو یہودیوں کو رجم کیا ایک مرد تھا اور ایک عورت تھی تو یہود جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے پھر بیان کیا حدیث کو اسی طرح جیسے اوپر گزری۔

(٤٤٣٩) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ أَنَّ الْيَهُوْدَ جَاءُوْا

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بِرَجُلٍ مِنْهُمْ وَامْرَأَةٍ قَدْ زَنَيَا وَسَاقَ الْحَدِيثَ بِنَحْوِ حَدِيثِ عُبَيْدِ اللّٰهِ عَنْ نَافِعٍ. [بخاری: ١٣٢٩، ٤٥٥٦، ٧٣٣٢]

○ ○ ○ ○

(٤٤٤٠) عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ: مُرَّ عَلَى النَّبِيِّ ﷺ بِيَهُوْدِيٍّ مُحَمَّمًا مَجْلُوْدًا فَدَعَاهُمْ فَقَالَ: ((هٰكَذَا تَجِدُوْنَ حَدَّ الزَّانِي فِي كِتَابِكُمْ؟)) قَالُوْا: نَعَمْ فَدَعَا رَجُلًا مِنْ عُلَمَائِهِمْ فَقَالَ: ((أَنْشُدُكَ بِاللّٰهِ الَّذِيْ أَنْزَلَ التَّوْرَاةَ عَلَى مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ أَهٰكَذَا تَجِدُوْنَ حَدَّ الزَّانِي فِي كِتَابِكُمْ؟)) قَالَ: لَا وَلَوْلَا أَنَّكَ نَشَدْتَنِيْ بِهٰذَا لَمْ أُخْبِرْكَ نَجِدُهُ الرَّجْمَ وَلٰكِنَّهُ كَثُرَ فِيْ أَشْرَافِنَا فَكُنَّا إِذَا أَخَذْنَا الشَّرِيْفَ تَرَكْنَاهُ وَإِذَا أَخَذْنَا الضَّعِيْفَ أَقَمْنَا عَلَيْهِ الْحَدَّ قُلْنَا: تَعَالَوْا فَلْنَجْتَمِعْ عَلٰى شَيْءٍ نُقِيْمُهُ عَلَى الشَّرِيْفِ وَالْوَضِيْعِ فَجَعَلْنَا التَّحْمِيْمَ وَالْجَلْدَ مَكَانَ الرَّجْمِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَللّٰهُمَّ! إِنِّيْ أَوَّلُ مَنْ أَحْيٰى أَمْرَكَ إِذْ أَمَاتُوْهُ)) فَأَمَرَ بِهٖ فَرُجِمَ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ: ﴿يٰأَيُّهَا الرَّسُوْلُ لَا يَحْزُنْكَ الَّذِيْنَ يُسَارِعُوْنَ فِي الْكُفْرِ﴾ إِلٰى قَوْلِهٖ ﴿إِنْ أُوْتِيْتُمْ هٰذَا فَخُذُوْهُ﴾ يَقُوْلُ: ائْتُوْا مُحَمَّدًا ﷺ فَإِنْ أَمَرَكُمْ بِالتَّحْمِيْمِ وَالْجَلْدِ فَخُذُوْهُ وَإِنْ أَفْتَاكُمْ بِالرَّجْمِ فَاحْذَرُوْا فَأَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى: ﴿وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ أَنْزَلَ اللّٰهُ فَأُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰفِرُوْنَ﴾ [٥/ المائدة ٤٤] ﴿وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ أَنْزَلَ اللّٰهُ فَأُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ﴾ [٥/ المائدة: ٤٥] ﴿وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ أَنْزَلَ اللّٰهُ فَأُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ﴾ [٥/ المائدة: ٤٧] فِي الْكُفَّارِ كُلُّهَا.

[ابوداود: ٤٤٤٧، ٤٤٤٨؛ ابن ماجه: ٢٣٢٧، ٢٥٥٨]

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے ایک یہودی نکلا، کوئلے سے کالا کیا ہوا اور کوڑے کھایا ہوا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہودیوں کو بلایا اور فرمایا: ”کیا تم زانی کی یہی سزا پاتے ہو اپنی کتاب میں؟“ انہوں نے کہا: ہاں۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے عالموں میں سے ایک شخص کو بلایا اور فرمایا: ”میں تجھ کو قسم دیتا ہوں اللہ کی جس نے اتارا توارت کو حضرت موسیٰ علیہ السلام پر کیا تمہاری کتاب میں زنا کی یہی حد ہے؟“ وہ بولا: نہیں اور جو تم مجھ کو یہ قسم نہ دیتے تو میں نہ کہتا ہماری کتاب میں تو زنا کی حد رجم ہے لیکن ہم میں کے عزت دار لوگ بہت زنا کرنے لگے تو جب ہم کسی بڑے آدمی کو زنا میں پکڑتے تو اس کو چھوڑ دیتے اور جب غریب آدمی کو پکڑتے تو اس پر حد جاری کرتے آخر ہم نے کہا: سب جمع ہوں اور ایک سزا ٹھہرا لیں جو شریف رذیل سب کو دیا کریں پھر ہم نے منہ کالا کرنا کوئلے سے اور کوڑے لگانا رجم کے بدلے مقرر کیا تب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”اللہ! میں سب سے پہلے تیرے حکم کو زندہ کرتا ہوں جب ان لوگوں نے اس کو مار ڈالا۔“ (یعنی ختم کر ڈالا) پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم کیا وہ یہودی رجم کیا گیا تب اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری ﴿يٰأَيُّهَا الرَّسُوْلُ لَا يَحْزُنْكَ الَّذِيْنَ يُسَارِعُوْنَ فِي الْكُفْرِ﴾ یہاں تک کہ فرمایا ﴿إِنْ أُوْتِيْتُمْ هٰذَا فَخُذُوْهُ﴾ یعنی یہود یہ کہتے ہیں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس چلو اگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کالا منہ کرنے اور کوڑے لگانے کا حکم دیں تو اس پر عمل کرو اور جو رجم کا فتویٰ دیں تو بچے رہو (یعنی نہ مانو) پھر اللہ نے یہ آیتیں اتاریں ”جو اللہ کے اتارے موافق فیصلہ نہ کریں وہ کافر ہیں، جو اللہ کے اتارے موافق فیصلہ نہ کریں وہ ظالم ہیں، جو اللہ کے اتارے موافق فیصلہ نہ کریں وہ فاسق ہیں۔“ یہ سب آیتیں کافروں کے حق میں اتریں۔

○ ○ ○ ○

(٤٤٤١) عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ اِلٰی قَوْلِهِ فَأَمَرَ بِهِ النَّبِيُّ ﷺ فَرُجِمَ وَلَمْ يَذْكُرْ: مَا بَعْدَهُ مِنْ نُزُوْلِ الْآيَةِ. [راجع: ٤٤٤١]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٤٤٢) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: رَجَمَ النَّبِيُّ ﷺ رَجُلًا مِنْ اَسْلَمَ وَرَجُلًا مِنَ الْيَهُوْدِ وَامْرَأَتَهُ. [ابوداود: ٤٤٥٥]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ نے اسلم کے ایک شخص کو رجم کیا اور یہود میں سے ایک مرد اور ایک عورت کو۔

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ اور غامد یہ ایک عورت کو جواز دمیں سے تھی۔

(٤٤٤٣) عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ: وَامْرَأَةً.

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٤٤٤) عَنْ اَبِیْ اِسْحَاقَ الشَّيْبَانِيِّ قَالَ: سَأَلْتُ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ اَبِیْ اَوْفٰی رضی اللہ عنہ هَلْ رَجَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ؟ قَالَ: نَعَمْ قَالَ: قُلْتُ: بَعْدَ مَا اُنْزِلَتْ سُوْرَةُ النُّوْرِ اَمْ قَبْلَهَا؟ قَالَ: لَا اَدْرِیْ. [بخاری: ٦٨١٣، ٦٨٤٠]

ابواسحاق شیبانی سے روایت ہے، میں نے عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ سے پوچھا: کیا رسول اللہ ﷺ نے رجم کیا ہے؟ انہوں نے کہا: ہاں، میں نے کہا: سورۂ نور اترنے کے بعد یا اس سے پہلے؟ انہوں نے کہا: یہ میں نہیں جانتا۔

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ ابواسحاق رحمہ اللہ نے یہ اس لیے پوچھا کہ سورۂ نور میں زنا کی حد سو کوڑے مذکور ہیں مگر مراد اس سے وہی زانی اور زانیہ ہیں جو محصن نہ ہوں ورنہ رجم کیے جائیں گے اور اس پر اجماع ہے علما کا جیسے اوپر گزرا۔

(٤٤٤٥) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّهُ سَمِعَهُ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((اِذَا زَنَتْ اَمَةُ اَحَدِكُمْ فَتَبَيَّنَ زِنَاهَا فَلْيَجْلِدْهَا الْحَدَّ وَلَا يُثَرِّبْ عَلَيْهَا ثُمَّ اِنْ زَنَتْ فَلْيَجْلِدْهَا الْحَدَّ وَلَا يُثَرِّبْ عَلَيْهَا ثُمَّ اِنْ زَنَتِ الثَّالِثَةَ فَتَبَيَّنَ زِنَاهَا فَلْيَبِعْهَا وَلَوْ بِحَبْلٍ مِّنْ شَعَرٍ)). [بخاری: ٢١٥٢، ٢٢٣٤، ٦٨٣٩]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے سنا جناب رسول اللہ ﷺ سے آپ ﷺ فرماتے تھے: ''جب تم میں سے کسی کی لونڈی زنا کرائے اور اس کا زنا ثابت ہو جائے (گواہوں سے یا اقرار سے) تو اس کو حد کے کوڑے لگائے (اگرچہ اس کا نکاح ہو چکا ہو کیونکہ لونڈی اور غلام پر رجم نہیں ہے) اور نہ جھڑکے اس کو، پھر اگر وہ زنا کرائے تو پھر حد کے کوڑے لگائے اور نہ جھڑکے اس کو، پھر اگر تیسری بار زنا کرائے اور اس کا زنا ثابت ہو جائے تو اس کو بیچ ڈالے اگرچہ بال کی رسی ہی اس کی قیمت آئے۔''

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس سے معلوم ہوا کہ مالک اپنی لونڈی، غلام کو حد لگا سکتا ہے۔ شافعی اور مالک اور احمد اور جمہور علما رحمہم اللہ کا یہی قول ہے اور ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک یہ حاکم کا کام ہے اور تیسری بار کے زنا میں بھی حد لگانا چاہیے اگر کئی بار زنا کیا لیکن حد نہ لگی تو سب بار کے لیے ایک ہی کافی ہے اور بیچنے کا حکم استحبابًا ہے جمہور کے نزدیک اور داؤد رحمہ اللہ اور اہل ظاہر کے نزدیک واجب ہے۔ (انتہی مختصرًا)

(٤٤٤٦) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اِلَّا أَنَّ ابْنَ اِسْحَاقَ قَالَ فِيْ حَدِيْثِهِ عَنْ سَعِيْدِ

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ فِي جَلْدِ الْأَمَةِ إِذَا زَنَتْ ثَلَاثًا ((ثُمَّ لِيَبِعْهَا فِي الرَّابِعَةِ)).
[ابوداود: ٤٤٧٠، ٤٤٧١]

○ ○ ○ ○

(٤٤٤٧) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ سُئِلَ عَنِ الْأَمَةِ إِذَا زَنَتْ وَلَمْ تُحْصِنْ؟ قَالَ: ((إِنْ زَنَتْ فَاجْلِدُوْهَا ثُمَّ إِنْ زَنَتْ فَاجْلِدُوْهَا ثُمَّ بِيعُوْهَا وَلَوْ بِضَفِيْرٍ)) قَالَ ابْنُ شِهَابٍ: لَا أَدْرِي أَبَعْدَ الثَّالِثَةِ أَوِ الرَّابِعَةِ وَقَالَ الْقَعْنَبِيُّ فِي رِوَايَتِهِ: قَالَ ابْنُ شِهَابٍ: وَالضَّفِيْرُ: الْحَبْلُ.

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ سے پوچھا گیا لونڈی جو محصنہ نہیں وہ زنا کرے تو کیا سزا ہوگی؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اس کو کوڑے لگاؤ پھر زنا کرے تو پھر کوڑے لگاؤ۔ پھر زنا کرے تو پھر کوڑے لگاؤ۔ پھر اس کو بیچ ڈالو اگرچہ ایک رسی قیمت کی آئے۔“ ابن شہاب کو شک ہے کہ بیچنے کا حکم تیسری بار کے بعد دیا یا چوتھی بار کے بعد۔

○ ○ ○ ○

(٤٤٤٨) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ وَزَيْدِ بْنِ خَالِدٍ الْجُهَنِيِّ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ سُئِلَ عَنِ الْأَمَةِ بِمِثْلِ حَدِيثِهِمَا وَلَمْ يَذْكُرْ قَوْلَ ابْنِ شِهَابٍ وَالضَّفِيرُ: الْحَبْلُ. [بخاری: ٢١٥٣، ٢١٥٤، ٢٢٣٢، ٢٢٣٣، ٦٨٣٧، ٦٨٣٨، ٢٥٥٥، ٢٥٥٦؛ ابوداود: ٤٤٦٩؛ ترمذی: ١٤٣٣؛ ابن ماجه: ٢٥٦٥]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٤٤٤٩) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ وَزَيْدِ بْنِ خَالِدٍ الْجُهَنِيِّ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيثِ مَالِكٍ وَالشَّكُّ فِي حَدِيثِهِمَا جَمِيعًا فِي بَيْعِهَا فِي الثَّالِثَةِ أَوِ الرَّابِعَةِ.
[راجع: ٤٤٤٨]

اوپر والی حدیث اس سند سے بھی روایت کی گئی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ تَأْخِيرِ الْحَدِّ عَنِ النُّفَسَاءِ.

## باب: نفاس والی عورتوں سے حد کے مؤخر کرنے کا بیان۔

(٤٤٥٠) عَنْ أَبِي عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ: خَطَبَ عَلِيٌّ ﷺ فَقَالَ: يَا أَيُّهَا النَّاسُ! أَقِيمُوا عَلَى أَرِقَّائِكُمُ الْحَدَّ مَنْ أَحْصَنَ مِنْهُمْ وَمَنْ لَمْ يُحْصِنْ فَإِنَّ أَمَةً لِرَسُولِ اللّٰهِ ﷺ زَنَتْ فَأَمَرَنِي أَنْ أَجْلِدَهَا فَإِذَا هِيَ حَدِيثُ عَهْدٍ بِنِفَاسٍ فَخَشِيتُ إِنْ أَنَا جَلَدْتُهَا أَنْ أَقْتُلَهَا فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِلنَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ: ((أَحْسَنْتَ)). [ترمذی: ١٤٤١]

ابوعبدالرحمٰن سے روایت ہے، حضرت علی رضی اللہ عنہ نے خطبہ پڑھا تو فرمایا: اے لوگو! اپنی لونڈی، غلاموں کو حد لگاؤ۔ خواہ محصن ہوں یا نہ ہوں کیونکہ جناب رسول اللہ ﷺ کی ایک لونڈی نے زنا کیا۔ آپ ﷺ نے مجھ کو حکم کیا اسے حد لگانے کا۔ دیکھا تو وہ ابھی جنی تھی۔ میں ڈرا کہیں اس کو کوڑے ماروں وہ مر جائے میں نے جناب رسول اللہ ﷺ سے بیان کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”تو نے اچھا کیا“ (جو ابھی کوڑے لگانا موقوف رکھا)۔

(٤٤٥١) عَنِ السُّدِّيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَلَمْ يَذْكُرْ:

وہی جو اوپر گزرا۔ اتنا زیادہ ہے کہ ”میں اس کو چھوڑ دیتا ہوں جب تک وہ

مَنْ اَحْصَنَ مِنْهُمْ وَمَنْ لَّمْ يُحْصِنْ وَزَادَ فِي الْحَدِيْثِ: ((اتْرُكُوْهَا حَتّٰى تَمَاثَلَ)).

اچھی ہو۔" (یعنی نفاس سے صاف ہو یہی حکم ہے مریضہ کا اس کو بھی حد نہ ماریں گے جب تک تندرست نہ ہو)

## بَابُ حَدِّ الْخَمْرِ.

## باب: شراب کی حد کا بیان۔

(٤٤٥٢) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ اُتِيَ بِرَجُلٍ قَدْ شَرِبَ الْخَمْرَ فَجَلَدَهُ بِجَرِيْدَتَيْنِ نَحْوَ اَرْبَعِيْنَ. قَالَ: وَفَعَلَهُ اَبُوْ بَكْرٍ ﷺ فَلَمَّا كَانَ عُمَرُ ﷺ اسْتَشَارَ النَّاسَ فَقَالَ عَبْدُالرَّحْمٰنِ ﷺ اَخَفُّ الْحُدُوْدِ ثَمَانِيْنَ فَاَمَرَ بِهٖ عُمَرُ ﷺ. [بخاری: ٦٧٧٣؛ ترمذی: ١٤٤٣]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک شخص لایا گیا جس نے شراب پی تھی آپ ﷺ نے اس کو دو چھڑیوں سے چالیس مار ماریں اور ایسا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کیا۔ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا زمانہ ہوا تو انہوں نے لوگوں سے مشورہ لیا۔ عبدالرحمٰن بن عوف نے کہا: سب حدوں میں ہلکی اسی کوڑے ہیں (یعنی حد قذف جو قرآن میں وارد ہے) پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اسی کوڑوں کا حکم دیا (شرابی کے لیے)

(٤٤٥٣) عَنْ قَتَادَةَ قَالَ: سَمِعْتُ اَنَسًا يَقُوْلُ: اُتِيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِرَجُلٍ فَذَكَرَ نَحْوَهٗ.

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔



(٤٤٥٤) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ اَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ ﷺ جَلَدَ فِي الْخَمْرِ بِالْجَرِيْدِ وَالنِّعَالِ ثُمَّ جَلَدَ اَبُوْبَكْرٍ ﷺ اَرْبَعِيْنَ فَلَمَّا كَانَ عُمَرُ ﷺ وَدَنَا النَّاسُ مِنَ الرِّيْفِ وَالْقُرٰى قَالَ مَا تَرَوْنَ فِيْ جَلْدِ الْخَمْرِ؟ فَقَالَ عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ عَوْفٍ ﷺ: اَرٰى اَنْ تَجْعَلَهَا كَاَخَفِّ الْحُدُوْدِ قَالَ: فَجَلَدَ عُمَرُ ﷺ ثَمَانِيْنَ. [بخاری: ٦٧٧٣، ٦٧٧٦، ٤٤٧٩؛ ابن ماجہ: ٢٥٧٠]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ نے شراب پینے میں مارا شاخوں اور جوتوں سے پھر ابوبکر رضی اللہ عنہ نے چالیس کوڑے لگائے۔ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا زمانہ ہوا اور لوگ نزدیک ہو گئے چراگاہوں سے اور گاؤں سے تو انہوں نے کہا: تمہاری کیا رائے ہے شراب کی حد میں؟ عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے کہا: میری رائے تو یہ ہے کہ آپ اس کو سب سے ہلکی حد کے برابر رکھیے، پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اسی کوڑے لگائے۔



(٤٤٥٥) عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ. [راجع: ٤٤٤٥]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔



(٤٤٥٦) عَنْ اَنَسٍ ﷺ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يَضْرِبُ فِي الْخَمْرِ بِالنِّعَالِ وَالْجَرِيْدِ اَرْبَعِيْنَ ثُمَّ ذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِهِمَا وَلَمْ يَذْكُرِ: الرِّيْفَ وَالْقُرٰى. [راجع: ٤٤٥٤]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جناب رسول اللہ ﷺ شراب میں چالیس مار مارتے تھے ٹہنیوں سے اور جوتوں سے، اخیر تک۔



(٤٤٥٧) عَنْ حُصَيْنِ بْنِ الْمُنْذِرِ اَبُوْ سَاسَانَ قَالَ: شَهِدْتُ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ ﷺ اُتِيَ

حصین بن منذر سے روایت ہے، میں عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے پاس موجود تھا ولید بن عقبہ کو لے کر آئے انہوں نے صبح کی دو رکعتیں پڑھیں

